# آیۃ الکرسی
# مشکلات کا حل



# ابتدائیہ

اللہ تعالیٰ کے پیارے محبوب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآنِ پاک میں موجود آیۃ الکرسی کی بہت تعریف فرمائی ہے۔ چنانچہ مسلم شریف کی ایک حدیث پاک ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ قرآنِ مجید میں موجود آیاتِ مبارکہ میں ثواب کے لیے آیۃ الکرسی بزرگ ترین ہے آیۃ الکرسی آسیب اور شیطان لعین کے دفعیہ کے لیے بہت خوب ہے۔ ابنِ حبان نے نقل کیا ہے کہ جو آیۃ الکرسی کو اپنے مال میں رکھے یا پڑھ کر اپنی اولاد پر دم کرے یا کہیں لکھ کر آویزاں کر دے تو شیطان ہرگز اس کے مال اور اولاد کے قریب نہیں آئے گا اور نقصان نہ پہنچائے گا۔

چونکہ اس مادی دور میں ہر کوئی کسی نہ کسی پریشانی کا شکار ہے اور کوئی نہ کوئی مشکل ضرور اس کی راہ میں رکاوٹ بنے کھڑی ہو جاتی ہے کسی کو مالی پریشانی ہوتی ہے کوئی معاشی مشکل کا شکار ہوتا ہے کوئی اپنی نافرمان اولاد کے ہاتھوں پریشان ہے کوئی بیروزگاری کے مسئلہ سے دوچار ہے تو کوئی قرض کے بوجھ سے سبکدوش ہونے کے لیے کوشاں ہے۔ کسی کو دشمن کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا خطرہ ہے کوئی بیماری کی وجہ سے پریشان ہے۔ غرضیکہ کسی نہ کسی طرح ہمارے اس معاشرے میں ہر کوئی ضرور

مشکل و پریشانی میں مبتلا ہے اور تو اور ذہنی سکون اور آسودگی کا نہ ہونا بھی پریشانی کا باعث ہوتا ہے۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ ہی ہر ایک کا فرما[نروا] ہے وہی ہر ایک کی مشکل کو حل فرماتا ہے اور پریشانی کو دُور کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے کلامِ پاک کی ہر آیت مبارکہ اور سورۃ میں اسرار و خواص مخفی رکھے ہیں۔ ان میں سے آیۃ الکرسی کی فضیلت و تعریف احادیثِ مبارکہ میں بڑی وضاحت سے بیان کی گئی ہے۔

زیرِ نظر کتاب میں آیۃ الکرسی کے حوالے سے اس کے مخفی اسرار و خواص کا مختصر طور پر احاطہ کیا گیا ہے۔ بے شمار فوائد اور فیوض و برکات کی حامل یہ کتاب ہے۔ مشکلات اور پریشانیوں کو دُور کرنے کے ضمن میں اس کتاب سے بہتر طور پر استفادہ حاصل کیا جا سکتا ہے۔ ہر طرح کی پریشانی اور مشکل کا حل اس میں موجود ہے۔ قرآنِ پاک کی ہر آیت مبارکہ اپنے اندر الگ الگ خواص و شفائی اثرات رکھتی ہے۔ بے شک آیۃ الکرسی کی ایک اپنی شان ہے ایک مقام و مرتبہ ہے بے شمار فضیلت ہے۔ اس لیے آیۃ الکرسی کے ذریعے مشکلات کا حل نہ صرف بہت جلدی ممکن ہے بلکہ یقینی ہے۔ امید ہے کہ قارئین کتاب ہذا کو پزیرائی کی سند بخشیں گے اور دوسرے مسلمان بھائیوں اور بہنوں کو بھی کتاب ہذا کی افادیت سے آگاہ کر کے اس فیض کو عام کرنے میں اپنا فرض ادا کرینگے

محمد الیاس عادل



# آیۃ الکرسی کی فضیلت

بلاشبہ قرآنِ مجید کی تمام آیاتِ مبارکہ فضائل و برکات کے اعتبار سے ہر مسلمان مرد و عورت کو فائدہ پہنچاتی ہیں۔ قرآنِ پاک کو پڑھنا اور سننا بے شمار فوائد و برکات کے حصول کا سب سے بہترین ذریعہ ہے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں بہترین شخص وہ ہے جس نے قرآن کو سیکھا اور دوسروں کو سکھایا۔ (بخاری)

جس طرح قرآنِ مجید کی دیگر آیاتِ مبارکہ اپنے اندر خواص و برکات رکھتی ہیں اسی طرح آیۃ الکرسی بھی بلند و بالا شان و عظمت والی آیۃ مبارکہ ہے اس کی بہت زیادہ فضیلت احادیثِ مبارکہ میں بیان کی گئی ہے اور بندگانِ دین نے بھی آیۃ الکرسی کے فضائل بیان فرمائے ہیں۔ ذیل میں اسی حوالے سے آیۃ الکرسی کے فضائل کا بیان کیا جاتا ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے صدقہ فطر کی حفاظت کا کام میرے سپرد فرمایا۔ ایک رات ایک آنیوالا آیا اور غلہ بھرنے لگا میں نے اس کو پکڑ لیا اور اس سے کہا کہ میں تجھے

حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمتِ اقدس میں پیش کروں گا تو وہ کہنے لگا کہ میں محتاج اور عیال دار ہوں، سخت ضرورت مند ہوں چنانچہ میں نے اسے چھوڑ دیا۔ جب صبح ہوئی تو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ابوہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! تمھارے رات کے قیدی کا کیا ہوا؟ میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اس نے شدید حاجت اور عیالداری کا واسطہ دیا تھا۔ اس لیے مجھے اس پر رحم آگیا اور میں نے اسے چھوڑ دیا۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اس نے جھوٹ بولا ہے وہ پھر آئے گا۔ اس پر مجھے یقین ہوگیا کہ وہ ضرور آئے گا اس لیے کہ یہ بات حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمائی ہے چنانچہ میں (رات کے وقت) اس کا انتظار کرنے لگا کہ اسی اثناء میں وہ آگیا اور غلہ بھرنے لگا۔ میں نے اس کو پکڑ لیا اور کہا کہ تجھ کو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمتِ اقدس میں پیش کروں گا۔ وہ کہنے لگا کہ مجھے چھوڑ دو میں محتاج اور عیال دار ہوں اب نہیں آؤں گا۔ مجھے پھر اس پر رحم آگیا اور میں نے اسے چھوڑ دیا۔ جب صبح ہوئی تو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا: ابوہریرہ! (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) تمھارا قیدی کیا ہوا۔ میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اس کی گریہ وزاری پر آج پھر مجھے رحم آگیا اور میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: اس نے تم سے جھوٹ بولا ہے وہ پھر آئے گا۔ چنانچہ میں اس کے انتظار میں تھا کہ وہ پھر آگیا اور غلہ بھرنا شروع کر دیا۔ پس میں نے اسے پکڑ لیا اور کہا کہ آج تو میں تمھیں نہیں چھوڑوں گا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس تمھیں ضرور لے کر جاؤں گا



وہ بولا تم مجھے چھوڑ دو میں تمھیں ایسے چند کلمات سکھاتا ہوں جن کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ تجھے نفع دے گا وہ یہ ہے کہ جب تم سونے لگو تو آیۃ الکرسی پڑھ کر سویا کرو اس سے اللہ تعالیٰ تمھاری حفاظت فرمائے گا، صبح تک یہ آیت تمھاری اللہ تعالیٰ کی طرف سے نگہبان ہوگی اور شیطان تمھارے نزدیک نہیں آسکے گا چنانچہ میں نے پھر اسے چھوڑ دیا۔ جب صبح حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں حاضر ہوا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ابوہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! تمھارے قیدی کا کیا ہوا؟ میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اس نے مجھے چند کلمات سکھائے جن سے اللہ تعالیٰ نفع دے گا۔ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: ابوہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! اس نے آیۃ الکرسی پڑھ کر سونے والی بات سچ کہی۔ حالانکہ وہ خود بڑا جھوٹا ہے کیا تم جانتے ہو کہ وہ تین رات تک متواتر آنے والا چور کون ہے؟ میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! میں نہیں جانتا۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ وہ شیطان تھا۔

(بخاری شریف، مشکوٰۃ شریف)



حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے اس کو کوئی چیز جنت میں داخل ہونے سے نہیں روک سکتی وہ مرتے ہی جنت میں

فضیلت بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ جس دن آیۃ الکرسی نازل ہوئی تو ستر ہزار فرشتے اس کے اردگرد تھے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور کہا پڑھیے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بڑے اعزاز واکرام سے اسے لیا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ جو بندہ آیۃ الکرسی پڑھے گا ہر حرف کے بدلے ہزار ہزار برس کا ثواب اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا۔ ستر ہزار فرشتے جو کرسی کے گرد ہیں۔ آیۃ الکرسی کا ثواب اس کے نام لکھتے ہیں اور وہ شخص اللہ تعالیٰ کے مقربین میں شامل کیا جاتا ہے



حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص دن رات ایک ہزار مرتبہ آیۃ الکرسی چالیس یوم تک پڑھے گا۔ پروردگار کی قسم! اس آیت کا روحانی اثر اس کو دکھائی دے گا ملائکہ اس کی زیارت کو آئیں گے اور اس کے تمام مقاصد اور دلی مرادیں پوری ہوں گی۔



تفسیر اتقان میں ہے کہ ایک شخص تنہا سفر کر رہا تھا سامنے بھیڑیا آگیا۔ اس شخص نے آیۃ الکرسی پڑھی تو بھیڑیا دم دبا کر بھاگ گیا۔ آیۃ الکرسی کی برکت سے جنات اور شیاطین بھاگ



جاتے ہیں۔



حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے جامع الحکایات میں لکھا ہوا دیکھا ہے کہ بغداد میں ایک درویش تھا۔ ایک رات کا ذکر ہے کہ دس چور اس کے گھر میں داخل ہوئے وہ درویش آیۃ الکرسی پڑھ کر کہیں گیا ہوا تھا وہ چور سب کے سب اندھے ہو گئے۔ جب وہ درویش اپنے گھر آیا تو ان لوگوں کو دیکھ کر پوچھا کہ تم لوگ کون ہو اور کیوں آئے ہو؟ انھوں نے کہا کہ ہم چور ہیں، چوری کرنے آئے تھے آپ ہمارے لیے دعا فرمایئے ہماری بینائی واپس آجائے ہم اس کام سے توبہ کرتے ہیں اور آپ کے سامنے اسلام قبول کرتے ہیں وہ درویش مسکرائے اور کہا، اللہ تعالیٰ کے حکم سے آنکھیں کھولو، سب کی آنکھیں کھل گئیں اور وہ بینا ہو گئے۔ سب نے اسی وقت توبہ کی اور مسلمان ہو گئے۔



آیۃ الکرسی کی فضیلت بیان کرتے ہوئے حضرت خواجہ گیسودراز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص آیۃ الکرسی پڑھ کر اس کا ثواب مُردوں کو بخشے، اللہ تعالیٰ مشرق سے مغرب تک تمام مسلمان مُردوں کی قبور کو انوار سے پُر کر دے گا۔ مومن مردوں کا درجہ بڑھے گا اور پڑھنے والے کے

نامہ اعمال میں بہت زیادہ ثواب لکھا جائے گا۔



آیۃ الکرسی کے ضمن میں علمائے کرام فرماتے ہیں کہ آیۃ الکرسی میں اسم اعظم موجود ہے چنانچہ امام جزری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اسم اعظم ہے۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہونہار شاگرد مشہور تابعی حضرت عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادے جناب قاسم فرماتے ہیں کہ میں نے اسم اعظم کو تلاش کرنا چاہا تو اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ کو اسم اعظم پایا۔



# آیۃ الکرسی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ آپ زندہ اوراوروں کا قائم رکھنے والا ہے

لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ

نہ اونگھ آئے اور نہ نیند اسی کا ہے

مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ

جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗ

وہ کون ہے جو اس کے یہاں سفارش کرے بے اس کے

اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ

حکم کے جانتا ہے جو کچھ ان کے آگے

أَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا

ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے اور وہ

يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ

نہیں پاتے اس کے علم میں سے

إِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ

مگر جتنا وہ چاہے اس کی کُرسی میں سمائے ہوئے ہیں

السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ج وَلَا

آسمان اور زمین اور اسے

يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِيُّ

بھاری نہیں ان کی نگہبانی اور وہی ہے بلند

الْعَظِيْمُ ۝

بڑائی والا۔





# آیۃ الکرسی

# سے

# مشکلات کا حل

ہر طرح کی مشکل مصیبت اور سختی دُور کرنے کے لیے آیۃ الکرسی کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگنے سے مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ہوتی ہے اللہ تعالیٰ دعا کو شرفِ قبولیت بخشتا ہے۔ آیۃ الکرسی میں چونکہ اسمِ اعظم بھی ہے۔ اس لیے آیۃ الکرسی پڑھنے سے بے شمار مشکلات حل ہوتی ہیں۔ ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ جو کوئی مصیبت اور سختی کے وقت آیۃ الکرسی اور سُورۃ بقرہ کی آخری آیات مبارکہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی فریاد رسی فرمائے گا۔

مشکلات میں گھرے ہوئے اور پریشان حال لوگوں کے لیے آیۃ الکرسی کو کتاب ہذا میں بتائے گئے طریقہ کے مطابق پڑھنے سے بفضلِ باری تعالیٰ مشکلات رفع ہوتی ہیں پریشانیاں دُور ہو جاتی ہیں۔ بہت سی

بیماریوں میں اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ سے نوازتا ہے۔ بکثرت آیۃ الکرسی کا ورد کرنے والے مرد و عورت پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرماتا ہے۔ کتاب ہذا آیۃ الکرسی کے اسرار و خواص کے حوالے سے ایک نادر خزینہ ہے۔ بارگاہِ الٰہی سے مشکلات کا حل کروانے کا ایک بہترین وسیلہ ہے۔





## مفلسی دُور ہو

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عملیات میں تحریر ہے کہ جو کوئی آیۃ الکرسی پڑھ کر گھر میں داخل ہو گا اللہ تعالیٰ اس کے گھر سے مفلسی کو دُور فرما دے گا اور اس گھر میں کبھی رزق کی تنگی نہ ہو گی پروردگارِ عالم کشائش رزق فرمائے گا۔

## عہدہ میں ترقی

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے عہدہ میں ترقی ہو جائے یا اس کی تنخواہ میں اضافہ ہو جائے تو وہ جمعۃ المبارک کے دن نمازِ عصر کی ادائیگی کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت جلد عہدہ میں ترقی ہو گی اور تنخواہ میں اضافہ ہو جائے گا۔ اگر بہت جلدی چاہتا ہے تو دوسرے جمعہ کو پھر اسی طرح پڑھے اور تیسرے جمعہ کے دن پھر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہو گی۔ یہ عمل ایک بزرگ کا آزمودہ اور عطیہ ہے۔ اس عمل کی برکت سے بہت سے لوگوں نے کامیابی حاصل کی ہے۔ اگر کامیابی نہ ہو تو پھر شرفِ قمر میں عمل شروع کیا جائے۔ بفضلِ باری تعالیٰ ضرور بالضرور کامیابی حاصل ہو گی۔



## کوئی نقصان نہ پہنچا سکے

جس کسی کو یہ خدشہ ہو کہ اسے کوئی نقصان پہنچائے گا تو اسے چاہیے کہ وہ ہر فرض نماز کے بعد دعا مانگنے سے پہلے اپنے سجدہ کی جگہ پر دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں کو زمین پر رگڑے اور پھر ایک بار آیۃ الکرسی پڑھ کر پھونک دے اور ہلکی سی تالی بجائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا اور نہ ہی کسی کی طرف سے کوئی برائی دیکھنے کو ملے گی۔

## چور کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کی چوری ہوگئی ہو اور چور کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ایک خالی مشک لے کر باوضو حالت میں اس پر آیۃ الکرسی لکھے اور سات انبیاء کرام علیہم السلام کے نام نوح، لوط، صالح، ابراہیم، موسیٰ، عیسیٰ، محمد صلوات اللہ علیہم اجمعین لکھے۔ اس کے بعد الگ الگ ایک ایک نام کے ساتھ ایک ایک مرتبہ زبانی آیۃ الکرسی پڑھ کر مشک میں پھونک دے اور ہر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمَا اَرْسَلْتَ ھٰذَا اَنْ تَنْفَخَ
بَطْنَ ھٰذَا السَّارِقِ کَمَا نَفَخْتَ ھٰذَا لِقُرْلَتَہ

پھر جب سات مرتبہ آیۃ الکرسی اور یہ دعا پڑھ کر پھونکیں ماریں تو مشک کا منہ باندھ کر دیوار کے ساتھ لٹکا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چور کا پیٹ بہت زیادہ



پھول جائے گا اور وہ اس قدر پریشان ہوگا کہ چرایا ہوا مال لے کر واپس آ جائے گا اس مقصد کے لیے یہ نہایت آزمودہ اور مجرب عمل ہے۔

## بلغم دور ہو

جس کسی کو کثرت سے بلغم آتی ہو اور بلغم کا شدید غلبہ ہو تو اس مقصد کے لیے نمک کی سات ڈلیاں لے کر ہر ایک ڈلی پر سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور مریض کو دے۔ مریض ان میں سے ایک ایک ڈلی روزانہ سات یوم تک چوستا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مریض کو صحت حاصل ہوگی اور آرام آجائے گا۔

## تسخیر خلائق کے لیے

لوگوں کے دلوں کو مسخر کرنے کی غرض سے چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات سے اس طرح عمل شروع کرے کہ نماز مغرب کی فرض اور سنت نماز ادا کرنے کے بعد اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد نفل نماز پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک اسی طرح ہی کرے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد لوگوں کے دلوں میں عامل کی محبت پیدا ہو جائے گی۔ دنیا مسخر ہو جائے گی۔ جہاں بھی جائے گا ہر کوئی محبت واخلاق سے پیش آئے گا۔

٭ ٭ ٭

# خواب میں پریشانی

اگر کسی کو پریشان کن خواب آتے ہوں سوتے ہی ڈر جاتا ہو تو جب سونے کے لیے بستر پر لیٹے تو باوضو حالت میں لیٹے اور تین بار

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

پڑھ کر تین مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ ہر بار جب

وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ پر پہنچے تو تین بار تکرار کرے اور پھر اپنے اوپر دم کر کے داہنی کروٹ ہو کر قبلہ رُخ چہرہ کر کے سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ پریشان کن خواب نہیں آئیں گے اور وہ سکون کی نیند سوئے گا۔

# اولاد کی پیدائش

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو عورت بانجھ ہو تو چاہیے کہ منگل کے دن نمازِ اشراق کے وقت دس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے ہر دو رکعت پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اولاد کے حصول کی دعا مانگے۔ بفضلِ باری تعالیٰ اولاد کی نعمت ضرور حاصل ہو گی۔

⁂ ⁂ ⁂



# والدین کی خوشنودی کیلیے

اگر کسی کی والدہ یا والد یا دونوں ہی انتقال کر چکے ہوں تو ان کی روح کو ایصالِ ثواب پہنچانے کے لیے دو رکعت نمازِ نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سُورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ نماز پڑھنے سے پہلے اپنے مقصد کی نیت ضرور کرے پھر جب دو رکعت نماز پڑھ لے تو نہایت توجہ اور اخلاص کے ساتھ بارگاہِ الٰہی میں یہ دعا مانگے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ صَلَّیْتُ ھٰذِہِ الصَّلٰوۃَ قَدْ جَعَلْتُ ثَوَابَھَا لِوَالِدَیَّ یَا عَلِیْمُ یَا قَدِیْرُ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَ اٰمِنْھُمَا مِنِّیْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ ○

اس کے بعد والدین کی بخشش کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ دعا بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔ اس نماز کے طفیل اللہ تعالیٰ ان کے ہزار گناہ معاف فرما دیتا ہے۔ ان کے نامہ اعمال میں ہزار نیکیوں کا ثواب لکھ دیا جاتا ہے اور ان کو اپنی رحمت کے سایہ میں جگہ عطا فرماتا ہے۔ اس نماز کی اس قدر فضیلت ہے کہ یہ ہر مسلمان مرد و عورت کو اپنے والدین کیلیے پڑھنی چاہیے۔ اس سے پڑھنے والے کو بھی بہت زیادہ ثواب عطا ہوتا ہے۔

# سر درد کے لیے

اگر کسی کے سر میں درد کی شکایت ہو تو دوسرا شخص باوضو حالت میں تین مرتبہ

آیتہ الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سر درد رفع ہو جائے گا اور فوری طور پر افاقہ ہوگا۔

## گھر میں کبھی چوری نہ ہو

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا گھر چوروں اور ڈاکوؤں سے محفوظ رہے گھر میں کبھی چور داخل نہ ہو سکیں تو اس مقصد کے لیے رات کو سونے سے پہلے ہر روز بلاناغہ تین مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھ کر تین مرتبہ زور سے تالی بجا کر اپنی انگشت شہادت اٹھا کر مکان کے چاروں اطراف گھمائے اور یہ کہے کہ یا اللہ رات بھر کے لیے میرا گھر محفوظ رہے۔ اگر انگلی گھماتے ہوئے صرف اپنے دل میں یہ خیال کرے کہ میں نے اپنے مکان کا محاصرہ کر لیا ہے تو تب بھی مقصد پورا ہوگا۔ اسی طرح ہر روز کرے انشاءاللہ تعالیٰ اس کا گھر چوروں کی دستبرد سے محفوظ ہو جائے گا اگر اتفاق سے کہیں سفر پر گیا ہوا ہو تو رات کو جس جگہ پر قیام کرے وہیں تین مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھ کر یہ عمل کرے اور اپنے دل میں خیال کرے کہ میں نے اپنے گھر کا محاصرہ کر لیا ہے، چاہے گھر سے جس قدر بھی فاصلے پر ہوگا۔ آیتہ الکرسی کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کے گھر کو چوروں سے محفوظ رکھے گا۔ اس عمل سے جس بھی چیز کی حفاظت کرنا مقصود ہو اس کا حصار اس طرح کر کے اس شے کو محفوظ کر سکتا ہے نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

✤ ✤ ✤



## سانپ سے حفاظت

جس گھر میں سانپ موجود ہوں اور ہر وقت جانی نقصان کا خطرہ لگا رہتا ہو تو چنانچہ سانپ کو گھر سے بھگانے کی غرض سے دریا کی ریت لے کر اس پر باوضو ایک بار سورۃ فاتحہ پڑھے تین مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھے اور ایک مرتبہ چاروں قل پڑھ کر سات مرتبہ یہ پڑھے

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ

پھر اپنے گھر کے تین کونوں میں تھوڑی تھوڑی ریت ڈال دے اور گھر کا چوتھا کونہ سانپ کے فرار ہونے کے لیے کھلا رہنے دے انشاءاللہ تعالیٰ اس راستے سے سانپ خود بخود فرار ہو جائے گا۔ اس عمل کی برکت سے گھر میں سانپوں کا داخلہ بند ہو جائے گا اور کوئی بھی گھر میں رہ نہیں سکے گا۔

## دولت مند ہو جانا

جو مفلس و غریب آدمی یہ چاہے کہ اس کی غربت دور ہو جائے اور وہ دولت مند ہو جائے تو وہ ہر نماز کے بعد کثرت سے آیتہ الکرسی پڑھنے پر مداومت کرے چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ اس دوران ضرور فائدہ ہوگا اور جب یہ محسوس ہو کہ مالی فائدہ ہو رہا ہے اور حسبِ توقع ہو رہا ہے تو پھر ہر روز بلاناغہ ایک سو مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھنے کا

معمول بنالے اور پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے رزقِ حلال میں زیادتی وبرکت کی دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ مفلسی وغربت جاتی رہے گی ۔

## لوگوں کے شر سے محفوظ رہے

اگر کسی کو اپنے دشمن کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا شدید خطرہ ہو اور دشمن کسی بھی طرح نقصان پہنچانے کی کوشش میں ہو یا کوئی دھوکہ دہی سے جانی نقصان پہنچانے کا ارادہ رکھتا ہو یا ایسی کوئی صورتحال پیدا ہوگئی ہو کہ محلہ والے کسی غلط فہمی کی وجہ سے اس کے دشمن ہوگئے ہوں محلہ میں کوئی بھی اس کا حامی ومددگار نہ ہو اور محلہ داروں نے آپس میں اکٹھا ہو کر اس بات کا مشورہ کر لیا ہو کہ اس کو اس محلہ سے زبردستی نکال باہر کریں گے یا رات سوتے ہوئے گھر میں گھس کر ماریں گے تو ان تمام حالات میں یہ عمل کرے کہ باوضو حالت میں قبلہ رُخ بیٹھ کر ایک سو مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد ایک سو مرتبہ اللہ تعالیٰ کا اسمِ مبارک یا رؤف پڑھے پھر ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے نہایت عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے اور پھر تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور تالی بجا کر آیۃ الکرسی پڑھتا ہوا قبلہ رُخ چہرہ کر کے سوجائے سات یوم تک



بلاناغہ یہ عمل کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی دشمن کسی بھی طرح کا نقصان نہیں پہنچا سکے گا اور اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا ۔

## مرضِ سوداء کے لیے

اگر کسی کو سوداء کا عارضہ لاحق ہوگیا ہو تو سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر روغنِ زیتون پر دم کرے اور مریض کے سر پر مالش کرے ۔ اس کے علاوہ نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد باوضو حالت میں سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو صبح شام یہ دم کیا ہوا پانی پلائے ۔ بفضلِ باری تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے مرض میں بہت جلد افاقہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا ۔

## قضائے حاجت کے لیے

کسی بھی جائز حاجت کے لیے بارہ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے ۔ اس کے بعد سجدے میں جا کر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ، دس مرتبہ آیۃ الکرسی اور دس بار کلمہ توحید پڑھے اور پھر اپنی حاجت کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اس کے بعد یہ کہے ۔

اَللّٰھُمَّ اقْضِ حَاجَتِیْ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ

پھر دس مرتبہ یَا ھَادِیْ پڑھے اس کے بعد دس مرتبہ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ کہے ۔ سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے ۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس دوران ضرور حاجت روائی ہوگی ۔

## نظرِ بد کے لیے

اگر کوئی نظرِ بد کی وجہ سے بیمار ہوگیا ہو تو نظرِ بد اتارنے کے لیے ایک مرتبہ سُورہ فاتحہ اور سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے پھر چاروں قُل پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے یہ دعا مانگے :۔

اِلٰھِیْ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِیْ بِسْمِ اللّٰہِ
الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا
فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

اس کے بعد تین مرتبہ کلمہ توحید پڑھے اور پھر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر سات بار درود پاک پڑھے اور ایک چھری لے کر بیمار کے سر سے لے کر پاؤں تک نظر اتارے ۔ اس چھری سے بیمار کے گھر کی چوکھٹ کے پاس سے دو گہری لکیریں کھینچ کر مٹی سے چھوٹی سی ڈھیری بنائے اور اس پر ایک اینٹ رکھ دے ۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ بیمار صحت یاب ہوجائے گا ۔

✤ ✤ ✤



## جن کو حاضر کرنا

جو کوئی کسی جن کو حاضر کرنے کا ارادہ رکھتا ہو تو اس مقصد کے لیے پہلے یہ حصار کرے تاکہ کسی قسم کا نقصان نہ ہو سکے ۔ باوضو حالت میں تین مرتبہ سورہ فاتحہ اور سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے پھر تین بار سُورہٴ اخلاص پڑھے ۔ اس کے بعد تین مرتبہ

فَکُبْکِبُوْا فِیْھَا ھُمْ وَالْغَاوٗنَ وَجُنُوْدُ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ

پڑھے پھر تین سو مرتبہ یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ بِکِتْمَانِ الرَّحْمٰنِ یَصْمَانِ الرَّحِیْمِ حَیْثُ
شَمَانَ ۔

اس کے بعد پانچ مرتبہ پھر آیۃ الکرسی پڑھے اور یہ حصار پڑھنا شروع کرے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

حصار مکینم وقفل مکینم از مشرق تا مغرب واز مغرب تا مشرق واز جنوب تا شمال واز شمال تا جنوب واز ہفت طبق آسمان و ہفت طبق زیر و بالائے کرہٴ ارض واز عرش تا کرسی تا عرش واز لوح تا قلم واز قلم تا لوح واز بہشت تا دوزخ واز حور تا غلمان واز غلمان تا حور واز ملائکہ تا روحانیاں واز روحانیاں تا ملائکہ واز انس تا جن واز جن تا انس واز مار تا کژدم واز کژدم تا مار واز وحوش تا طیور واز طیور تا وحوش واز خاک تا آب

واز آب تا خاک واز کرہ باد تا آتش تا باد واز نا ستارہ تا دوازدہ بروج تا نہ ستارہ واز امراء تا وزراء واز وزراء تا امراء واز اوالعزم تا اولوالامر واز الوالامر تا اولوالعزم واز دوپایہ تا ہشتاد و چہار پایہ واز ہشتاد و چہار پایہ تا دو پایہ واز چہار پایہ تا شش پایہ واز شش پایہ تا چہار پایہ واز جملہ اقامت ہفت طبق زمین تا بہ فلک خداوندا حصار میکنم تا کہ ایں بندہ لو بکشاید کشادہ نہ گردد۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ گرد ما و کساں وحوالینا وحصارنا محمد رسول اللہ حقانا و مسمارنا۔"

اس طرح حصار کرنے کے بعد آسیب کو حاضر کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## ملازمت کے لیے

اگر کوئی ملازمت کے لیے کوشاں ہو اور حسبِ منشاء ملازمت چاہتا ہو تو چاہیے کہ سات یوم میں ایک مرتبہ یہ عمل کرے کہ باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر بیٹھے۔ سب سے پہلے اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین ہزار ایک مرتبہ

یَا کَافِیْ یَا غَنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ

پڑھے اس کے بعد ایک سو ستر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ہفتہ میں ایک دن یہ عمل کرے۔ بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد



ملازمت حاصل ہوگی۔ بیروزگاری ختم ہو جائے گی اور حسبِ منشاء جگہ پر ملازمت مل جائے گی۔

## قید سے رہائی

جس کسی کو بے گناہ قید میں ڈال دیا گیا ہو اور رہائی کی کوئی صورت ممکن دکھائی نہ دیتی ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں کثرت سے بلا تعداد آیۃ الکرسی پڑھنے کا معمول بنالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قید سے باعزت رہائی عمل میں آجائے گی۔ آیۃ الکرسی کی برکت سے اللہ تعالیٰ رہائی کی سبیل پیدا فرمادے گا۔

## آسیب سے نجات

اگر کسی کو آسیب تنگ کرتا ہو تو باوضو حالت میں تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر روغنِ بادام یا سرسوں کے تیل پر دم کرے اور اس تیل کے دو قطرے کان میں ٹپکادے بفضلِ باری تعالیٰ آسیب سے فوری طور پر نجات حاصل ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر آسیب زدہ کے کان میں پھونکے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب تنگ نہیں کرے گا اور چھوڑ کر چلا جائے گا۔

٭ ٭ ٭

# دشمن کو مصیبت میں ڈالنا

ایسا دشمن جو ہر وقت تنگ کرنے کے درپے رہتا ہو اور کسی طرح باز نہ آتا ہو تو اس کو مصیبت و پریشانی میں ڈالنے کی غرض سے رات کو سونے سے پہلے یہ عمل کرے کہ باوضو حالت میں پہلے دو سو مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ پھر آیۃ الکرسی میں موجود اسمائے حسنہ یَا اَللّٰہُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ کو ایک ایک سو مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ ہر سو مرتبہ پڑھنے کے بعد ایک ہزار تین سو ستر بار یا اسما پڑھے۔ پھر یہ پڑھے:۔

اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ عَرْشِكَ وَبِرُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تُرْسِلَ خَادِمَ هٰذِهِ
الْاٰيَةِ الشَّرِيْفَةِ اِلٰى فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ فِىْ صِفَتِىْ حَيْكَتِىْ
يَتَّهَبُ مِنْ هُمُوْ وَحَرٍّ مِنْ نَارٍ

اس کے بعد کسی چھری یا ہتھیار سے اس طرف اشارہ کرے جدھر دشمن ہے اس عمل کی بدولت دشمن کو نقصان پہنچے گا اور وہ کسی مصیبت میں ضرور گرفتار ہو جائے گا۔ اس عمل کو جمعہ کی شب کرے اگر مطلوبہ مقصد میں کامیابی نہ ہو تو پھر سات جمعہ تک کرے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہو گی عمل کرنے کے بعد درود پاک پڑھے اور دعا مانگ کر قبلہ رخ چہرہ کر کے سو جائے۔





# مرگی کا دورہ

جس کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہیں تو اس پہ گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کیا جائے تو مرگی کے دورہ سے اسے ہوش آ جائے گا، اس کے علاوہ صبح و شام پانی پر گیارہ گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور مریض کو روزانہ پلائے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مرگی کا عارضہ بہت جلد رفع ہو جائے گا۔

# حاجت روائی کے لیے

ایسی حاجت جو پوری نہ ہوتی ہو تو نماز تہجد کے وقت اٹھ کر ایسی جگہ باوضو حالت میں بیٹھے کہ جہاں پر کسی کی کوئی مداخلت نہ ہو اور نہ ہی کوئی آواز وہاں پر آتی ہو۔ آیۃ الکرسی کو اس کے حروف کی تعداد کے مطابق پڑھے اور پھر اپنی حاجت کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ جو بھی حاجت ہو گی وہ پوری ہو جائے گی۔

# دردِ شقیقہ کے لیے

اگر کسی کو دردِ شقیقہ کی شکایت لاحق ہو جائے تو سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اس کے علاوہ آیۃ الکرسی کی ابتدا میں موجود اسمِ حسنہ اَللّٰہُ کا اگلے صفحہ پر دیا ہوا نقش مبارک باوضو حالت میں لکھ کر جس جانب

درد ہو، اس کے دوسری طرف باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوری طور پر درد دور ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ |

## آفات و بلیات سے حفاظت

کچھ لوگ اکٹھے مل کر کسی ایسی جگہ پر موجود ہوں جہاں کسی آفت سے نقصان پہنچنے کا شدید خطرہ ہو یا گھر کے افراد گھر میں بیٹھے ہوں اور کوئی زلزلہ یا آفت نازل ہو جائے تو محفوظ و سلامت رہنے کی غرض سے سب لوگ زمین پر اس طرح سے بیٹھ جائیں کہ ایک دوسرے کی کمر کے ساتھ کمر لگا رکھی ہو اور اپنے گرد ایک حصار کھینچ لیا جائے۔ پھر ان میں سے ایک شخص سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد تین مرتبہ یا حَفِیْظُ کہے پھر یہ کہے

یَا حَافِظُ اِحْفَظْنَا اَللّٰھُمَّ احْرُسْنَا بِعَیْنِکَ الَّتِیْ لَا یَزَالُ وَاکْنِفْنَا بِکَنَفِکَ الَّذِیْ لَا یُرَامُ یَا اَللّٰہُ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ

اس دوران دوسرے لوگ چپکے سے بیٹھے رہیں اور خاموشی اختیار کیے ہوئے رکھیں۔ بفضلِ باری تعالیٰ تمام آفات و بلیات سے خلاصی مل جائے گی



اور جان سلامت رہے گی۔

## پیٹ درد کے لیے

پیٹ میں درد ہونے کی صورت میں باوضو حالت میں سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر یا کسی مشروب پر دم کر کے مریض کو پلانے سے پیٹ درد میں فوری طور پر افاقہ ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرماتا ہے۔

## مستجاب الدّعوات ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جو بھی دعا مانگے بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے تو اسے چاہیے کہ وہ تمام غیر شرعی حرکات کو چھوڑ کر نماز پنجگانہ باجماعت پڑھا کرے اور جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد سترہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت کرے۔ اللہ تعالیٰ سے جو بھی دعا مانگے گا، بفضلِ باری تعالیٰ قبول ہو گی۔

## حج کا ثواب حاصل کرنا

حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص عرفہ ذی الحجہ کو دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک ایک سو مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے تو اللہ تعالیٰ حکم فرمائے گا

کہ ہزار حج کا ثواب اس کے نامہ اعمال میں درج کر دیا جائے۔ حضرت باباجی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں اجمیر شریف میں تھا کئی دنوں تک حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزار مبارک پر معتکف رہا یہ سعادت مجھے وہاں پر حاصل ہوئی کہ عرفہ کی شب میں نے مزار مبارک کے نزدیک دو رکعت نفل نماز پڑھی۔ اس کے بعد میں قرآن مجید پڑھنے میں مشغول ہوگیا۔ رات کا ایک حصہ گزرا تھا کہ میں نے نصف قرآن پاک پڑھ لیا میں ایک سورۃ پڑھ رہا تھا کہ مجھ سے کوئی حرف ترک ہوگیا۔ مزار مبارک سے آواز آئی کہ وہ حرف رہ گیا ہے پھر پڑھ۔ میں نے دوبارہ اعادہ کیا پھر آواز آئی کہ خوب پڑھا۔ جب میں فارغ ہوا تو مزار مبارک کے پائیں طرف اپنا سر رکھ دیا اور رونے لگا۔ آواز آئی مولانا! جو شخص یہ نماز پڑھتا ہے وہ حقیقت میں بخشے ہوئے لوگوں میں سے ہے۔ جب سے مجھے یہ بات معلوم ہوئی ہے تو میرے قلب کو اطمینان ہوا۔

## اسہال کے لیے

اگر کسی کو اسہال کا عارضہ لاحق ہوگیا ہو تو فوری طور پر تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور سارا دن مریض پر دم کیا ہوا پانی استعمال کرے تین دن تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ اس کے علاوہ ہر روز تین دن تک باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی کے یہ کلمات

اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ مع بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



کے لکھ کر پیٹ پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض میں فوری طور پر افاقہ ہوگا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔ مرض میں آرام آجائے گا۔

## ماں باپ کی بخشش

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے انتقال شدہ والدین کی بخشش و مغفرت ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ ان کو اپنی رحمتِ کاملہ کے صدقے بخش دے تو وہ ہر جمعرات کی شب نمازِ مغرب کے بعد یا نمازِ عشاء کی فرض نماز سے قبل دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پانچ مرتبہ آیۃ الکرسی اور پانچ مرتبہ معوذتین پڑھے پھر جب نماز ادا کرے تو نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پندرہ مرتبہ استغفر اللہ اور پندرہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے جو کچھ پڑھا ہے اس کا ثواب والدین کو بخش دے انشاء اللہ تعالیٰ والدین کو بہت فائدہ ہوگا۔

## عذابِ قبر سے نجات

روایات میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی مومن آیۃ الکرسی پڑھتا ہے اور اس کا ثواب اہلِ قبور کے لیے پہنچاتا ہے تو اللہ تعالیٰ مشرق و مغرب سے چالیس نور ہر میت کی قبر میں داخل فرماتا ہے اور ان کی قبروں کو وسیع فرما دیتا ہے اور ان کے درجات بلند کرتا ہے اور اس کے پڑھنے والے کو ساٹھ انبیاء کرام کا ثواب ملتا ہے اور

ہر حرف کے بدلے اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا فرماتا ہے کہ قیامت تک اس کے لیے تسبیح کرتا ہے اور مغفرت طلب کرتا ہے۔

## افسر سختی نہ کرے

اگر کسی کا افسر نہایت سخت ہے اور کام کے معاملے میں سختی سے پیش آتا ہے۔ معمولی سی غلطی اور کوتاہی بھی برداشت نہیں کرتا اور دفتر کا معائنہ کرنا چاہتا ہے تو باوضو حالت میں تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر تالی بجائے اور چاروں طرف اپنے دفتر کا حصار کرے اور دل میں یہ تصور کرے کہ فلاں افسر چھ ماہ یا ایک برس تک معائنہ نہ کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ افسر ہرگز معائنہ نہ کر سکے گا اور اگر کبھی اتفاق سے افسر آ بھی جائے اور معائنہ کر بھی لے تو کسی بھی غلطی پر گرفت نہ کر سکے گا اور نہ ہی سختی سے پیش آئے گا۔ مطلوبہ مقصد میں بفضلِ باری تعالیٰ ضرور کامیابی ہوتی ہے۔

## محبت و تسخیر کے لیے

جو کوئی محبت و تسخیر کی غرض سے کامیابی حاصل کرنا چاہے تو وہ ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ دس وقت پر اپنے دونوں ہاتھوں کی دس انگلیاں بند کرے۔ یعنی ہر وقف پر اپنی ایک ایک انگلی بند کرتا جائے۔ اس کا آغاز اپنے دائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی سے کرے اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کرے۔ اس کے بعد تین مرتبہ



سورہ الم نشرح بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ پڑھے پھر تین مرتبہ تسمیہ کے ساتھ سورہ اخلاص پڑھے۔ تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ آیۃ الکرسی پڑھتے ہوئے جب مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ پر پہنچے تو محبت و تسخیر کا قلب میں اشارہ کرے اور جب یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ پر پہنچے تو دشمنوں کو مغلوب کرنے کا تصور قلب میں لائے۔ یہ عمل کرنے کے بعد اپنے ہاتھوں کی مٹھیاں آسمان کی طرف کر کے انگلیاں کھول لے اور اپنے جسم پر ہاتھوں کو پھیرے۔ بفضلِ باری تعالیٰ جو بھی نیک مقصد ہو گا اس میں ضرور جلد ہی کامیابی ہو گی۔

## فراخی رزق کے لیے

رزقِ حلال میں زیادتی کے لیے نمازِ جمعہ کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یا حیّ یا قیوم پڑھے پھر تین مرتبہ یہ کہے

اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا سَیِّدِیْ یَا سَعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِفَضْلِکَ عَنْ مَّنْ سِوَاکَ

اس وظیفہ کی مداومت کرنے پر انشاءاللہ تعالیٰ رزقِ حلال میں خوب زیادتی ہو گی۔ اللہ تعالیٰ غیب سے کشائش رزق فرمائے گا۔

⁂ ⁂ ⁂

## ٹڈیوں کا خاتمہ

اگر کسی کھیت پر ٹڈیوں کا حملہ ہو گیا ہو یا کسی جگہ پر بہت زیادہ حشرات الارض آ گئے ہوں اور ان کی وجہ سے فصل کے نقصان کا شدید خطرہ ہو تو چاہیے کہ ٹڈیوں میں سے ایک زرد اور ایک سرخ رنگ کی ٹڈی پکڑے اور ہر ایک پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد یہ کہے :۔

يَاَيُّهَا الْبَحْرُ اُوْتَهْ اَوْتَهْ اَوْتَحَلَّ بِاَصْحَابِكَ
مِنْ هٰذَا الْمَكَانِ بِحَقِّ مَا تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ مِنَ
الْقُرْاٰنِ يَا اَيُّهَا الْبَحْرُ اُوْتَهْ اَرْتَحِلِي اَوْتَحِلِي بِاَصْحَابِكِ
مِنْ هٰذَا الْمَكَانِ وَاِلَّا فَقَدْ مَهَلْتُ ذَنْبَكَ مِنْ جَمْعِ
بَيْنَ اِمْرَاَةٍ وَّ بِنْتِهَا فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ
اِلَّا بِسُلْطَانٍ ط

اس عمل کی بدولت انشاءاللہ تعالیٰ اس کھیت، گھر، مکان و مقام سے ٹڈیاں اور دیگر حشرات الارض کا خاتمہ ہو جائے گا اور ٹڈیاں وہاں پر پھر نہ آئیں گی ۔

## صفراوی امراض کے لیے

صفراوی امراض میں مبتلا مریضوں کے لیے باوضو حالت میں چینی کی بڑی پلیٹ پر تین مرتبہ آیۃ الکرسی لکھے اور تازہ پانی سے دھو کر مریض کو دن میں



کئی مرتبہ یہ پانی پلائے۔ بفضلِ باری تعالیٰ مرض میں بہت جلد افاقہ ہو گا، صفرا کی زیادتی ختم ہو جائے گی۔ اکیس یوم تک بلا ناغہ عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر پلانے سے انشاءاللہ تعالیٰ بیماری جاتی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## لوگوں کو مطیع کرنا

آیۃ الکرسی میں اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ "اللہ" اور "ھو" کا ذکر آیا ہے۔ علمائے کرام اور اہلِ تحقیق نے ان اسمائے حسنہ کے بے شمار فضائل بیان فرمائے ہیں۔ بعض کا کہنا ہے کہ ھُوَ اسمِ ذاتِ باری تعالیٰ ہے اور اللہ پروردگارِ عالم کا ذاتی اسم مبارک ہے۔ چنانچہ جو کوئی باوضو حالت میں قبلہ رُخ بیٹھ کر ایک ہی مجلس میں نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یا اللہ یا ھو بارہ ہزار مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے جو بھی جائز حاجت طلب کرے گا، انشاءاللہ تعالیٰ بارگاہِ الٰہی میں پوری ہو گی۔ اللہ تعالیٰ دعا کو قبولیت کا شرف بخشے گا۔ جہاں بھی جائے گا اس عمل کی مداومت کرنے اور ہر روز پڑھنے سے اس وظیفہ کی برکت سے جملہ مخلوقات مطیع و مسخر ہوں گے۔ ہر کوئی عزت و احترام سے پیش آئے گا۔ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت پیدا ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ اپنے اسمائے حسنہ کے طفیل بہت سے مخفی علوم اس پر منکشف فرمائے گا اور اپنی بارگاہ میں بلند مرتبہ سے نوازے گا۔

✧ ✧ ✧

# اولاد کا حصول

جو کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو اور اولاد کی شدید خواہش ہو تو کچے سُوت کے اکتالیس تار عورت کے قد کے برابر ناپ لے۔ اس کے بعد تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سُوت پر دم کرے۔ پھر تین بار درود پاک پڑھے اور دم کرے۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سورۂ رحمٰن کی اس طرح سے تلاوت کرے کہ جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچے تو دم کر کے گرہ لگاتے پھر حسبِ منشاء شیرینی منگوا کر اس پر ختم دلائے، جو کچھ پڑھا ہے اس کا ثواب حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہِ اقدس میں تحفۃً ہدیۃً پیش کرے اور آپ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے وسیلہ جمیلہ سے اس کا ثواب حضور غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو پہنچائے، شیرینی فقراء و مساکین میں تقسیم کر دے اور عورت جب حیض سے فارغ ہونے کے بعد غسل کرے تو دم کیا ہوا دھاگہ عورت کی کمر سے باندھ دے۔ بفضلِ باری تعالیٰ عورت ضرور اولاد کی نعمت سے سرفراز ہو گی۔

# قوتِ حافظہ کے لیے

اگر کسی کی یادداشت نہایت ہی کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو چاہیے کہ چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں آیۃ الکرسی لکھے



اور تازہ پانی سے دھو کر صبح نہار منہ پی لیا کرے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ حافظہ مضبوط ہو گی اور یادداشت خوب بہتر ہو جائے گی۔

# خیر و برکت کے لیے

ہر اچھے کام میں خیر و برکت اور بہتر نتائج کے حصول کی غرض سے کام کا آغاز کرنے سے پیشتر تین سو تیرہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس بھی کام کو کرنے کا ارادہ کرے گا اس میں کامیابی ہو گی اور اللہ تعالیٰ کام میں خیر و برکت پیدا فرمائے گا۔

# مشکل کے لیے

اگر کسی کو کوئی ایسی مشکل پیش آگئی ہو جس کے حل کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ

هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

اور ایک سو مرتبہ

هُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی مشکل کے حل کے لیے دعا مانگے۔ اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہو گی اس عرصہ میں آسان ہو جائے گی۔

## ماسخورہ کے لیے

جو کوئی مسوڑھوں کے مرض ماسخورہ میں مبتلا ہو تو اسے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنی انگشت شہادت پر دم کرے اور اپنے مسوڑھوں پر انگلی پھیرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں افاقہ ہوگا اور مرض دُور ہو جائے گا۔

## سانپ بچھو سے بچاؤ

اگر کوئی کسی ایسی جگہ پر رہائش پذیر ہو کہ جہاں پر اسے سانپ اور بچھو سے نقصان پہنچنے کا ڈر رہتا ہو یا کسی دشمن کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا خدشہ لگا رہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نمازِ عشاء کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر تالی بجائے اور اپنے گھر کے ارد گرد حصار کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔ سانپ اور بچھو اس حصار کے اندر داخل نہ ہو سکیں گے اور نہ ہی کوئی دشمن یا چور داخل ہونے کی جُراءت کر سکے گا۔

## غلہ محفوظ رہے

موسمی اثرات یا کیڑوں کے حملے کے باعث غلہ خراب ہونے کا خدشہ ہو تو ایک کورے ٹھیکرے پر باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے آیۃ الکرسی لکھے



اور غلہ کے ڈھیر کے اندر رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غلہ کیڑے لگنے اور خراب ہونے سے محفوظ رہے گا اور غلہ کا کسی قسم کا بھی نقصان نہ ہوگا۔

## حسبِ منشاء ملازمت

وہ تعلیم یافتہ مرد و عورت جو اپنی تعلیمی قابلیت کے شایانِ شان حسبِ منشاء عہدہ چاہتے ہوں ان کو چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھنے پر مداومت کریں کہ اول و آخر سات سات بار درود پاک پڑھیں اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا مانگیں۔ اس کے علاوہ آیۃ الکرسی میں موجود اسمائے حسنہ العلی العظیم چاندی کی انگوٹھی پر شرفِ آفتاب میں کندہ کرا کر اپنے داہنے ہاتھ کی انگلی میں پہنیں اور بکثرت ان اسمائے حسنہ کا ورد بھی رکھیں تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ان کے حسبِ منشا ملازمت ان کو مل جائے گی۔

## حُب کے لیے

جو کوئی کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا چاہے عورت اپنے خاوند کو اپنی محبت میں فریفتہ کرنا چاہتی ہو یا خاوند اپنی بیوی کو اپنا مطیع کرنا چاہتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر پانچ سو مرتبہ اللہ اکبر لکھے دس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھے جبکہ ایک ایک بار آیۃ الکرسی، سورۃ اخلاص اور معوذتین لکھے۔ اس کے بعد یہ لکھے

اَللّٰهُمَّ اَعْطِفْ قَلْبَ فُلَانَ ابْنِ فُلَانَةَ اَوْ فُلَانَةَ
بِنْتِ فُلَانَةَ عَلٰى ابْنِ فُلَانٍ اَوْ بِنْتِ فُلَانَةٍ

یہ لکھتے ہوئے پہلے فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب کا نام اور دوسری جگہ طالب کا نام لکھے اور اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں بہت کامیابی ہوگی۔ مطلوب کے دل میں اس کی محبتِ شدید پیدا ہوگی

## خونی بواسیر کا علاج

اگر کوئی خونی بواسیر کے عارضہ میں مبتلا ہو تو چاہیے کہ ہر روز باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ

يَا عَلِيُّ الْعَظِيْمُ

پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے۔ سات یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مرض میں افاقہ ہوگا۔ سات یوم میں خون آنا بند ہوجائے گا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## مال کی حفاظت

گھر میں اگر مال موجود ہو اور خطرہ ہو کہ کوئی اسے چرا کر نہ لے جائے تو رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے تین مرتبہ چاروں قُل شریف پڑھے اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اپنی انگشت شہادت پر دم کرکے اپنے گھر کے گرد اشارہ کرتے ہوئے حصار کرکے



تین مرتبہ اس طرح دستک دے کہ تین بار تالی بجائے انشاءاللہ تعالیٰ مال محفوظ رہے گا۔ ہر روز اسی طرح رات کو سونے سے پہلے یہ عمل کرے کوئی چور نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## مُستجاب الدّعوات ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کی حلاوت پیدا ہوجائے قلب میں رقت پیدا ہوجائے اور وہ جو بھی جائز دعا بارگاہِ الٰہی میں مانگے وہ قبولیت کا شرف حاصل کرے تو اسے چاہیے کہ ہر روز نمازِ عصر کے بعد نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ سترہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ قلب میں رقت پیدا ہوجائے گی اور جو دعا مانگے گا قبول ہوگی

## زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی سعادت حاصل کرنے کی غرض سے جو کوئی محبتِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں سرشار ہوکر جمعہ کی نماز کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سُورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور گیارہ مرتبہ سُورۃ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سو مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ
وَسَلِّمْ

ہر جمعۃ المبارک کو یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین، سات یا اکیس جمعہ کے اندر اندر حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

## لاعلاج مرض کے لیے

اگر کوئی کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جس میں کوئی افاقہ نہ ہوتا ہو تو ہر روز نمازِ فجر کے بعد ایک سو مرتبہ یا حی یا قیوم پڑھ کر پانی پہ دم کرے اور ہر روز یہ دَم کیا ہوا پانی مریض کو پلائے۔ اس کے ساتھ ہی ایک سو مرتبہ یا حی یا قیوم پڑھ کر مریض پر بھی دَم کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ چند دنوں میں مرض میں افاقہ ہوگا۔ اور صحت یابی ہو گی۔

## دُودھ کی کمی

اگر کوئی زچہ دودھ کی قلت کا شکار ہو دودھ میں اس قدر کمی ہو کہ شیر خوار بچہ بھوکا رہتا ہو تو تین سو مرتبہ باوضو حالت میں

هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

پڑھ کر پانی پہ دَم کرے اور ہر روز عورت کو پلائے۔ بفضلِ باری تعالیٰ دودھ میں کمی کی شکایت دُور ہو جائے گی اور دودھ کی فراوانی ہو گی۔

## سحر دُور ہو

اس مقصد کے لیے چاہیے کہ ایک سفید کاغذ پہ عرقِ گلاب اور مشک سے



آیۃ الکرسی لکھے اور سحر زدہ کے سر پہ باندھ دے۔ اس کے ساتھ ہی گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دَم کرے تو بفضلِ باری تعالیٰ سحر کا اثر جاتا رہے گا۔

## پیچش کا علاج

پیچش کے عارضہ میں زیادتی ہونے کی صورت میں ایک سفید کاغذ پر عرقِ گلاب اور زعفران سے آیۃ الکرسی لکھ کر پانی میں گھولے اور مریض کو دن میں کئی بار یہ پانی پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد افاقہ ہوگا اور مرض دُور ہو جائے گا۔

## جلد شادی کے لیے

اگر کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ

يَا الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

پڑھ کر تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شادی کے پیغام آنا شروع ہو جائیں گے اور حسبِ منشاء نیک اور صالح نوجوان سے شادی ہو جائے گی۔ اس مقصد کے لیے یہ آزمودہ عمل ہے۔

❁ ❁ ❁

# نسیان کا عارضہ

جو کوئی مرضِ نسیان میں مبتلا ہو ہر بات بھول جاتا ہو اگر طالب علم ہے تو سبق یاد نہ رہتا ہو تو چاہیے کہ پنجشنبہ کے دن روزہ رکھے اور افطاری سے قبل باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

لکھ اور بارش کے پانی یا عام تازہ پانی سے دھو کر اس سے روزہ افطار کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قلب میں وسعت پیدا ہو گی۔ حافظہ مضبوط ہو جائے گا جو کچھ یاد کرے گا کبھی نہ بھولے گا۔ یادداشت خوب بہتر ہو جائے گی اور مرضِ نسیان جاتا رہے گا۔

# حمل قائم رہے

اگر کسی عورت کو حمل قرار نہ پاتا ہو یا حمل قائم نہ رہتا ہو اور گر جاتا ہو تو چاہیے کہ چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو باوضو حالت میں نمازِ فجر کے بعد اول لوبان کی دھونی لگائے پھر سات مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور ایک سفید کاغذ عرق گلاب اور مشک سے یہ لکھے:۔

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ

اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی



قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ

لکھنے کے بعد یہ تعویذ عورت کو دے کہ وہ اس کو اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے عورت حاملہ ہو گی اور اس کا حمل قائم رہے گا اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت مرحمت فرمائے گا۔

# روحانی قوت کیلیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے روحانی طور پر تقویت حاصل ہو جائے اس کا قلب مضبوط ہو جائے تو اسے چاہیے کہ ہر روز نمازِ فجر یا نمازِ عشاء کے بعد ستر مرتبہ

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

پڑھنے پر مداومت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی اس کے علاوہ اگر کوئی بیمار ہر روز پڑھے تو اسے جلد شفا حاصل ہو۔ اگر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے یا کسی سے دم کرائے تو ستر مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے اللہ تعالیٰ بیماری سے جلدی نجات عطا فرماتا ہے۔ قلب کو تقویت ملتی ہے عمر دراز ہو جاتی ہے۔ چونکہ یا حی یا قیوم اسمِ اعظم ہے اس لیے جسمانی اور روحانی امراض میں شفا کے لیے بکثرت پڑھنا نہایت فائدہ مند ہے۔

## چشمِ خلائق میں قبول ہو

چشمِ خلائق میں مقبول و معزز ہونے کی غرض سے ہر نماز کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو مرتبہ یا عظیم کا ورد کرے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق کی نظروں میں بہت معزز و مقبول ہو جائے گا۔ اس عمل کی مداومت کرنے سے بفضلِ باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ہو گی۔

## حافظہ کی مضبوطی

حافظہ مضبوط کرنے کی غرض سے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر عرق گلاب اور زعفران سے باوضو حالت میں کسی نیک آدمی سے آیۃ الکرسی لکھوائے اور چاٹ لے۔ سات یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو بات بھی سنے گا یا پڑھے گا اسے یاد رہے گی، کبھی نہ بھولے گی۔ قوت حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گی۔

## باسور کا عارضہ

باسور کے تکلیف دہ مرض سے جلد نجات حاصل کرنے کے لیے گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو دن میں کئی مرتبہ پانی پلائے۔ اکیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح دم کرکے مریض کو پلائے



انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مرض میں افاقہ ہو گا اور بیماری جاتی رہے گی شفایابی ہو گی۔

## کھیت کی حفاظت

اگر کسی کے کھیت پر جنگلی جانور یا سور وغیرہ حملہ آور ہو جاتے ہوں اور فصل خراب کر دیتے ہوں نقصان پہنچاتے ہوں تو باوضو حالت میں یہ آیۃ مبارکہ ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

اَللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ
عَلٰى بَطْنِهٖ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰى رِجْلَيْنِ وَ
مِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰٓى اَرْبَعٍ يَخْلُقُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ
اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

اس لکھے ہوئے کاغذ کو اپنے دائیں ہاتھ پر رکھ کر کھیت کے چاروں طرف پھرتے ہوئے آیۃ الکرسی پڑھتا جائے۔ جس قدر تعداد میں بھی آیۃ الکرسی پڑھ سکے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے کھیت کا حصار ہو جائے گا اور کوئی جنگلی جانور وغیرہ کھیت میں داخل نہ ہو سکے گا۔ فصل ہر طرح سے نقصان سے محفوظ ہو جائے گی۔

## دردِ جگر کے لیے

جگر کے درد میں آرام و شفا حاصل کرنے کی غرض سے صبح، دوپہر شام

چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں ایک مرتبہ عرق گلاب اور زعفران سے آیۃ الکرسی لکھے اور پانی سے دھو کر مریض کو پلائے۔ اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ان دنوں کے اندر اندر بیماری کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے جگر کے درد میں شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

## کشائشِ رزق کے لیے

جو کوئی اپنے رزقِ حلال میں فراوانی کا خواہاں ہو اسے چاہیے کہ وہ ہر فرض نماز کے بعد بغیر کوئی کلام کیے فوری طور پہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی روزی فراخ ہو گی۔ اللہ تعالیٰ رزقِ حلال نصیب فرمائے گا اور رزق میں خوب فراوانی ہو گی۔

## اختلاجِ قلب کے لیے

ایسا مریض جو اختلاج قلب کے عارضہ میں مبتلا ہو اس کے لیے چاہیے کہ چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے آیۃ الکرسی لکھ کر صبح کے وقت پانی سے دھو کر پلائے۔ اس مرض میں بہت جلد افاقہ ہو گا جب تک مکمل طور پر صحت حاصل نہ ہو جائے اس وقت تک روزانہ یہ عمل کرنا چاہیے اور ہر روز بلاناغہ مریض کو یہ پانی پلایا جائے۔ اس کے ساتھ ساتھ روزانہ سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر مریض کے دل کے مقام پر دم کیا جائے



انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا حاصل ہو گی۔

## دلوں کو مسخر کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگوں کے قلوب اس کے لیے مسخر ہو جائیں جس کے بھی سامنے جائے وہ اچھے سلوک سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ صبح نماز فجر کے بعد سے سورج نکلنے تک بکثرت

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

کا ورد کرتا رہے اور جب سورج طلوع ہو جائے تو تین مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا مانگے۔ بفضلِ باری تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔ چالیس یوم تک بلاناغہ یہ وظیفہ کرے۔ نہایت آزمودہ وظیفہ ہے۔

## ادائیگی قرض کے لیے

جو کوئی قرض دار ہو اور قرض ادا کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو اور قرض خواہ اسے بہت زیادہ تنگ کرتے ہوں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نمازِ فجر یا نماز عشاء کے بعد اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے عاجزی وانکساری کے ساتھ دعا مانگے۔ ایک ہفتہ تک روزانہ بلاناغہ اس وظیفہ کو اپنا معمول بنائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد غیب سے قرض کی ادائیگی کے جلد اسباب پیدا

ہو جائیں گے اور قرض خواہ پریشان نہ کریں گے۔ قرضہ بھی ادا ہو جائیگا

## سمندری سفر میں حفاظت

اگر کوئی سمندری جہاز یا کشتی میں سوار ہو کر جانے کا ارادہ رکھتا ہو تو وہ باوضو حالت میں آیۃ الکرسی پڑھتے ہوئے سوار ہو اور سفر کے دوران بکثرت آیۃ الکرسی کا ورد کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا سفر کے دوران کوئی ناخوشگوار واقعہ پیش نہ آئے گا۔ بخیر و عافیت سفر طے ہو گا اور اپنی منزل پر پہنچ جائے گا۔

## ولادت میں آسانی

جو حاملہ عورت بچے کی ولادت میں آسانی کی خواہاں ہو تو اس کے لیے چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے آیۃ الکرسی اور سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دردِ زہ کی تکلیف میں کمی ہو گی اور بچے کی ولادت بآسانی ہو جائے گی۔

## گناہوں کی بخشش کیلیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو معاف فرما دے۔ اس کی بخشش فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر ماہ چاند کے مہینے کی تیرہویں



چودہویں اور پندرہویں تاریخ کو روزہ رکھے اور افطاری کے بعد نمازِ مغرب ادا کرنے کے بعد سولہ رکعت نفل نماز آٹھ سلام سے پڑھے یعنی دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد بارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ پھر جب نماز سے فارغ ہو جائے تو بارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اس عمل کی مداومت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ قلب میں رقت پیدا ہو گی۔ گناہوں سے نفرت کرنے کا جذبہ اور نیکی کے کاموں سے رغبت کی توفیق حاصل ہو گی۔ اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ قیامت کے دن اس کا چہرہ نور سے چودہویں رات کے چاند کی طرح چمکتا ہوا دکھائی دے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

## ترقی رزق کے لیے

فراخی رزق کے لیے جو کوئی شعبان المعظم کی پندرہویں شب کو غسل و وضو کر کے پاک صاف کپڑے پہن کر دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے اور پھر سلام پھیرنے کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے اور بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ پاک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق کے بارے میں مانگی ہوئی دعا ضرور قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور کشائشِ رزق ہو گی۔

## حاکم مہربان ہو

اگر کسی کو حاکم کے سامنے جانا مقصود ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ حاکم اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ جانے سے پہلے سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور بکثرت

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

کا ورد کرتا ہوا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہوگا اور حسب توقع پیش آئے گا۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی صبح صادق کے وقت بکثرت یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کا ورد کرے تو مخلوق کے دل اس کے لیے مسخر ہوں گے۔

## مشکل کے لیے

اگر کوئی بہت ہی مشکل کام پیش آگیا ہو اور اس مشکل کی وجہ سے شدید پریشانی ہو گئی ہو تو چاہیے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور باوضو حالت میں قبلہ رُخ ہو کر بیٹھے۔ ایک سو بار آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد بارگاہِ الٰہی میں مشکل کے حل کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہو جائے گی۔





## دل کا عارضہ

جو کوئی عارضہ قلب میں مبتلا ہو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد مکمل توجہ یکسوئی کے ساتھ آیۃ الکرسی کو دیکھ کر تین مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ چند لمحے تک آیۃ الکرسی کے آغاز میں اسم حسنہ (اللّٰہ) پر اپنی نگاہ جمائے اور یہ تصور کرے کہ یہ اسم پاک قلب پر بھی لکھا ہوا ہے اس کے بعد آیۃ الکرسی دیکھ کر تلاوت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عارضہ قلب میں بہت فائدہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔ اگر کوئی یہ چاہے کہ وہ دل کے تمام امراض سے محفوظ رہے تو وہ ہر روز ایک مرتبہ اسی طرح آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت رکھے بفضلِ باری تعالیٰ اس کا دل جملہ امراض سے محفوظ رہے گا

## دشمنوں سے بچاؤ کے لیے

دشمنوں کے شر اور اس کے وار سے محفوظ رہنے کے لیے چاہیے کہ فجر کی نماز فرض کا سلام پھیرنے کے ساتھ ہی اسی جگہ بیٹھ کر پچیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے پھر نماز مغرب کی فرض نماز ادا کرنے کے فوراً بعد اسی جگہ پر قبلہ رُخ ہو کر آٹھ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور بارگاہِ الٰہی میں دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کی دعا مانگے۔ بفضلِ باری تعالیٰ دن اور رات کے کسی بھی حصہ میں دشمن نقصان پہنچانے کی جراءت نہ کرے گا۔ ہر روز یہ عمل کرنے سے دشمن مغلوب ہوگا۔ دشمن کو ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا اور اس کا

دار کارگر نہ ہوگا۔

## سا دولت مند ہونا

جو کوئی جائز طریقہ سے دولت مند ہونے کا خواہاں ہو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز بلا ناغہ ایک سو دس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ غربت دُور ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ پردۂ غیب سے دولت مندی کے اسباب پیدا فرماتا ہے۔ اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے فقیر بھی دولت مند ہو جاتا ہے۔

## صرع کے لیے

باوضو حالت میں اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر مصروع پر دم کرے اس کے بعد مصروع کی دونوں ہتھیلیوں پر یہ دعا پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(وفاش فاءش صرتاش استیناف خطون شغداش دواش اللّٰہ العزۃ یا طیھوج شیوخ ارقع شیوخ ادموا حثنا القدیم الاولی الابدی اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ اَشْهَدُكُمْ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ بِاللّٰهِ لَا تَضُرُّوْا حَامِلَ هٰذَا الْهَيْكَل



فلاں بن فلاں وان تترکوا کا فی حرز اللّٰہ تعالیٰ وحمایتہ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ

اس کے بعد مشک و زعفران سے ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی اور یہ دعا لکھ کر تعویذ کی شکل میں مصروع کے گلے میں ڈالے۔ اس مقصد کے لیے یہ بہت تیر بہدف عمل ہے۔

## نکسیر آنا

نکسیر آنے کی صورت میں گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور گیارہ مرتبہ یہ درود پاک

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحٰبِهٖ اَجْمَعِيْنَ

پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد یہ پانی پر بھی اسی طرح دم کر کے پلائے انشاء اللہ نکسیر رک جائے گی اور خون آنا بند ہو جائے گا۔

## برائے حاجت

جو بھی جائز حاجت بارگاہِ الٰہی سے جلد پوری کروانے کی غرض سے چاہیے کہ نمازِ عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین بار آیۃ الکرسی پڑھے

نماز سے فراغت کے بعد اکیس مرتبہ درودِ پاک پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ پھر ایک مرتبہ یہ دعا پڑھے:۔

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْعِزَّةِ سُبْحَانَ ذِی الْقُدْرَةِ
وَالْمَلَكُوْتِ سُبْحَانَ ذِی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ
لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هُوَ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَهُوَ حَیٌّ لَا
یَمُوْتُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعِبَادِ وَالْبِلَادِ وَالْحَمْدُ
لِلّٰهِ كَثِیْرًا طَیِّبًا مُّبَارَكًا عَلٰی كُلِّ حَالٍ ط اَللّٰهُ
اَكْبَرُ كَبِیْرًا رَبَّنَا جَلَّ جَلَالُهٗ وَقُدْرَتُهٗ بِكُلِّ مَكَانٍ ط

اس کے بعد پھر تین بار آیۃ الکرسی پڑھے اور اکیس بار درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گا اور حاجت روائی جلد ہوگی۔

## انجام کی فکر سے نجات

جو کوئی ہر وقت اپنے انجام کی فکر کے باعث خوفزدہ رہتا ہو اور اس فکر میں کھویا رہتا ہو کہ معلوم نہیں آخرت میں اس کے ساتھ کیسا سلوک ہوگا آخرت کے عذاب کا خوف اس کے ذہن پر سوار رہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز باوضو حالت میں انتیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے کا معمول بنالے۔ بفضلِ باری تعالیٰ اس کا قلب مطمئن ہوجائے گا اور اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے جہنم کی آگ اس پر حرام فرمادے گا۔ اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔



## بانجھ پن کا علاج

ایسی عورت جو بانجھ ہو اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے یہ تعویذ لکھے

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ
حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم
قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

اور پانی میں گھول کر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ سات دن تک بانجھ عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بانجھ پن کا عارضہ ختم ہوجائے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے گا۔

## جلد شفاء کے لیے

اگر کوئی بیمار مرد وعورت بکثرت آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت کرے اور نیت یہ رکھے کہ اللہ تعالیٰ اسے شفائے کاملہ نصیب فرمائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اسے جلد صحت عطا ہوگی۔ بیماری میں دن بدن افاقہ ہوگا اور عارضہ رفع ہوجائے گا۔

⁂ ⁂ ⁂

# خفقان کا مرض

جو کوئی اس مرض کا شکار ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر تین مرتبہ آیۃ الکرسی لکھ کر تازہ اور صاف پانی سے دھو کر روزانہ مریض کو پلائے اور پلاتے ہوئے یہ کہے

نویت الشفاء من العلۃ خفقان

چند دنوں میں ہی اثر ظاہر ہوگا۔ دن بدن مرض میں کمی واقع ہوگی۔ جب تک مکمل آرام نہ آجائے اس وقت تک بلا ناغہ ہر روز پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی شفا ہوگی۔

# بلند مرتبہ کے لیے

جو کوئی روحانی طور پر بلند مرتبہ کے حصول کا خواہش مند ہو اور چاہتا ہو کہ بارگاہِ الٰہی کی قربت حاصل ہو جائے تو وہ ہر روز بلا ناغہ ایک سو اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھ لیا کرے کہ اول و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔ اس وظیفہ کو اپنا معمول بنا لینے سے مرتبہ میں بلندی اور ترقی نصیب ہوتی ہے۔

# آسیب حاضر کرنا

آسیب کو حاضر کرنے کی غرض سے غسل کر کے پاکیزہ لباس پہننے اور



آسیب زدہ کے سامنے بیٹھ کر پہلے اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد چند خوشبودار پھولوں پر یہ عزیمت پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عَزِمْتُ عَلَیْکُمْ فَتَحَرَّکْ
حَبِیْبُکَ اَلَمْ اَلَمْ صَفْقًا صَفْقًا اَلْیَسًا اَلْیَسًا اَلْیَسًا
جَلْسًا جَلْسًا طَلِسًا طَلِسًا سُوْدًا اَکْھلًا کَھلًا جَھلًا
جَلْھًا مَسْھلًا مَسْھلًا سَنْجِیًّا سَنْجِیًّا شِدًا دَبْغِسْیًا
بِحَقِّ خَاتَمِ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوُدَ عَلَیْھِمَا السَّلَامُ اُحْضُرُوْا
مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغْرِبِ مِنْ جَانِبِ اَلْاَ تَحِیْنَ
وَاَلْاَ یَسَرْ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ
بِحَقِّ عَرْشِ اللّٰہِ وَکُرْسِیِّہٖ

تین مرتبہ یہ عزیمت پڑھنے کے بعد پھولوں پر دم کرے اور آسیب زدہ کو سنگھائے اس کے بعد یہ پھول اس پر مارے فوری طور پر آسیب حاضر ہو جائے گا۔

# دل کی گھبراہٹ

اگر کسی کا دل بلا وجہ گھبراتا ہو گھٹن محسوس ہوتی ہو تو چاہیے کہ سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پلا دے۔ سات یوم تک بلا ناغہ یہ دم کیا ہوا پانی روزانہ دم کر کے پلائے۔ اس کے ساتھ آیۃ الکرسی لکھ کر تعویذ کی طرح گلے میں اس طرح سے ڈالے کہ تعویذ قلب کے نزدیک رہے انشاء اللہ تعالیٰ دل کی گھبراہٹ ختم ہو جائے گی، بے چینی جاتی رہے گی،

قلب کو تقویت حاصل ہوگی۔

## آسیب سے حفاظت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ آسیب کے اثر سے محفوظ رہے کوئی جن یا پری اس پر سایہ نہ کر سکے اور اسے آسیب تنگ و پریشان نہ کرے تو وہ اسے چاہیے کہ وہ ذیل میں دیا ہوا نقش آیۃ الکرسی باوضو حالت میں مشک، زعفران و عرقِ گلاب سے صبح نمازِ اشراق کی ادائیگی کے بعد قبلہ رُخ ہو کر لکھے اور نقش کے اوپر ذیل میں دیے ہوئے کلمات بھی لکھے، لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح تیار کر کے گلے میں ڈالے۔ جہاں بھی جائے پاکی پلیدی کا خیال رکھے اور تعویذ کی بے ادبی نہ ہونے پائے۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ ہر طرح سے اس کی حفاظت رہے گی۔ کوئی بھی مخلوق اس کو نقصان نہ پہنچائے گی، کلمات و نقش یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا دَلِیۡلَ الۡمُتَحَیِّرِیۡنَ یَا غِیَاثَ
الۡمُسۡتَغِیۡثِیۡنَ یَا مُجِیۡبَ دَعۡوَاتِ الۡمُضۡطَرِّیۡنَ یَا اِلٰہَ الۡعَالَمِیۡنَ
بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ط

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۷۱ | ۳۶۷۴ | ۳۶۷۷ | ۳۶۶۴ |
| ۳۶۷۶ | ۳۶۶۵ | ۳۶۷۰ | ۳۶۷۵ |
| ۳۶۶۶ | ۳۶۷۹ | ۳۶۷۲ | ۳۶۶۹ |
| ۳۶۷۳ | ۳۶۶۸ | ۳۶۶۷ | ۳۶۷۸ |



## آفات سے بچاؤ کے لیے

ہر طرح کی ارضی و سماوی آفات و بلیات سے اپنے آپ کو بچانے کی غرض سے چاند کے مہینہ کی پہلی سوموار کو نمازِ فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ پھر ذیل میں دیا ہوا نقش آیۃ الکرسی لکھے اور اس کو اپنے بازو پر تعویذ کی طرح باندھ کر لے، ہر روز گھر سے روانہ ہونے سے قبل ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا اور بحفاظت واپسی ہوگی۔ جہاں بھی جائے گا امن و سلامتی پائے گا۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۴۳ | ۱۵۳۸ | ۱۵۴۵ |
| ۱۵۴۴ | ۱۵۴۲ | ۱۵۴۰ |
| ۱۵۳۹ | ۱۵۴۶ | ۱۵۴۱ |

## چشمِ خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگوں کی نظروں میں اس کا مرتبہ بلند ہو جائے جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئیں تو وہ آیۃ الکرسی میں موجود

اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے اسم حسنہ اَلعَظِیمُ کو باوضو حالت میں بکثرت ورد کرنے کا معمول بنالے اور ذیل میں دیا ہوا اس اسم مبارکہ کا نقش عرق وگلاب وزعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کو مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔ چشمِ خلائق میں مقبول ومعزز ہوگا۔ عزت ومرتبہ میں خوب اضافہ ہوگا۔ نقش مبارک یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۶۱ | ۲۶۲ | ۲۴۷ |
| ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۲ | ۲۵۹ |
| ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۵۷ | ۲۵۴ |
| ۲۶۳ | ۲۴۸ | ۲۴۹ | ۲۶۰ |

## تپ ولرزہ کے لیے

اگر کسی کو تپ ولرزہ کا عارضہ لاحق ہو تو چاہیے کہ آیۃ الکرسی میں موجود پروردگارِ عالم کا ذاتی اسمِ مبارک اللہ کی برکات وخواص سے فائدہ اٹھانے اور شفا حاصل کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں عرق گلاب وزعفران سے ایک سفید کاغذ پر یا اللہ کا نقش لکھے اور مریض کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ تپ ولرزہ میں افاقہ ہوگا۔ اور صحت یابی ہوجائے گی۔ نقش مبارک اگلے صفحہ پر ہے ۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۴۶ | ۱ |
| ۴۵ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۸ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۷ |

## صلح ومحبت کے لیے

جو کوئی دو دشمنوں کے مابین دشمنی ختم کرنے کا خواہاں ہو، ان کی باہمی نفرت کو محبت میں تبدیل کرنا چاہتا ہو یا اگر کسی کے دل میں کسی کی طرف سے دشمنی یا نفاق ہو اور کسی غلط فہمی کی وجہ سے اس کے دل میں اس کے خلاف نفرت پیدا ہوگئی ہو اور وہ کسی طرح صلح کے لیے راضی نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش آیۃ الکرسی باوضو حالت میں اس طرح سے لکھے یعنی ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب وزعفران سے لکھے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۷ | ۳۵۲۰ | ۳۵۲۳ | ۳۵۱۱ |
| ۳۵۲۲ | ۳۵۱۲ | ۳۵۱۶ | ۳۵۲۱ |
| ۳۵۱۳ | ۳۵۲۵ | ۳۵۱۸ | ۳۵۱۵ |
| ۳۵۱۹ | ۳۵۱۴ | ۳۵۱۴ | ۳۵۲۴ |

نقش کے نیچے فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں لکھے اور پانی میں گھول کر

اس کو پلائے کہ جس کے دل میں محبت پیدا کرنی مقصود ہو، انشاءاللہ تعالیٰ اس کے دل سے دشمنی جاتی رہے گا وہ صلح و محبت کی طرف راغب ہوگا اور دشمنی محبت میں بدل جائے گی۔

## وبائی امراض سے بچاؤ کے لیے

اگر کوئی بچہ یا بڑا کسی وبائی مرض کا شکار ہوگیا ہو یا وبائی مرض پھوٹ پڑنے پر اس سے بچاؤ کا خواہاں ہو اور چاہتا ہو کہ وہ اس مرض کے حملہ سے بچا رہے تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اس پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے خود بھی پہنے اور مریض کے گلے میں بھی ڈال دے۔ اس نقش کی برکت اور آیۃ الکرسی کی برکت سے بفضل باری بیماری سے نجات عطا ہوگی۔ جان کی حفاظت رہے گی۔ بیمار کو اللہ تعالیٰ بہت جلد شفائے کاملہ سے نوازے گا۔ نقش مبارک یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۵ | ۲۸ | ۱۵ |
| ۲۷ | ۱۶ | ۲۱ | ۲۶ |
| ۱۷ | ۳۰ | ۲۳ | ۲۰ |
| ۲۴ | ۱۹ | ۱۸ | ۲۹ |



## مصیبت سے محفوظ رہنے

جو کوئی آیۃ الکرسی میں موجود اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے اَلْحَیّ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو اس کی برکت سے ہر طرح کی مصیبت و پریشانی سے محفوظ رہے گا جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔ اگر کسی مشکل میں مبتلا ہے تو اس کو اپنے بازو پر باندھ رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جو بھی مشکل ہوگی وہ اس نقش کی برکت سے آسان ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ مصیبت و مشکل سے خلاصی عطا فرمائے گا۔ پریشانی راحت میں بدل جائے گی۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ح | ل | ا |
| ۱۵ | ۹ | ۹ | ۲۳ |
| ۴ | ۲۶ | ۱۲ | ۷ |
| ۲۵ | ۶ | ۵ | ۱۸ |

## مال کی حفاظت کے لیے

جس کسی کو اپنے مال کے چوری ہو جانے یا تلف ہو جانے کا خطرہ ہو تو اسے چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے ساعت شمس میں لکھ کر اپنے مال میں رکھ دے۔ اس نقش کی برکت سے

انشاءاللہ تعالیٰ مال کی حفاظت رہے گی ۔ کسی قسم کا نقصان نہ ہوگا ۔ نقش مبارک یہ ہے :۔

٧٨٦

| الْقَیُّوْمُ | هُوَ الْحَیُّ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا | بِسْمِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|
| ١٠٩ | ١٣٨ | ١٨٦ | ٥٠ |
| ١٣٩ | ١١١ | ٤٧ | ١٨٥ |
| ٤٤ | ١٨٢ | ١٤٠ | ١٠١١ |

# شفائے کاملہ کے لیے

اگر کوئی بیمار ذیل میں دیا ہوا نقش اپنے پاس رکھے تو اسے بیماری میں افاقہ ہو اور جلد صحت یابی حاصل ہو ۔ اس کے علاوہ بیمار بکثرت یا حیُّ یا قیوم کا ورد بھی کرتا رہے ۔ نقش مبارک یہ ہے :۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٥ | ١٠ | ٣ |
| ٤ | ٦ | ٨ |
| ٩ | ٢ | ٧ |



# بلند مرتبہ کے لیے

جو کوئی دینی و دنیوی معاملات میں بلند مرتبہ کا خواہاں ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد آٹھ مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح پڑھ لیا کرے کہ اوّل و آخر درود پاک پڑھے ۔ اس کے علاوہ باوضو حالت میں ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے ۔ اس نقش کی برکت سے بلند مرتبہ حاصل ہوگا ۔ جس نیک مقصد کے لیے نقش اپنے پاس رکھا ہے اس میں کامیابی ہوگی ۔ چشمِ خلائق میں عزیز و محترم ہوگا ۔ نقش مبارک یہ ہے :۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٠١ | ٤٥ | ٨ | ٦ |
| ٧ | ٧١ | ظ ٩٠٠ | ٤٢ |
| ٧٢ | ی ٥٥ | ٣٥ | ٨٩٩ |
| م ٤٠ | ٨٦٨ | ٧٣ | ٩ |

# قلبی سکون کے لیے

اگر کسی کا قلب کسی بھی طرح مطمئن نہ ہوتا ہو اور وہ بے چین رہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ چالیس یوم تک بلاناغہ ایک سو مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھا کرے اس کے ساتھ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں زعفران و عرقِ گلاب سے لکھ کر اس پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے پاس رکھے ۔ انشاءاللہ تعالیٰ

قلبی سکون حاصل ہوگا۔ بے یقینی کی کیفیت ختم ہوجائے گی۔ اللہ تعالےٰ اس نقش کی برکت سے قلب کو مطمئن فرمادے گا۔ نقش یہ ہے:۔

یااللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۱۹۴ | ۱۹۱ | ۲۰۴ |
| ۱۹۲ | ۲۰۳ | ۱۹۸ | ۱۹۳ |
| ۲۰۲ | ۱۸۹ | ۱۹۶ | ۱۹۹ |
| ۱۹۵ | ۲۰۰ | ۲۰۱ | ۱۹۰ |

## روزگار کے لیے

اگر کوئی بے روزگار ہو اور کوئی ذریعہ معاش نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ بکثرت آیۃ الکرسی پڑھا کرے اور ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش پاک کی برکت سے اللہ تعالیٰ بہت جلد ذریعہ روزگار مہیا فرمادے گا۔ اگر کوئی اپنے کاروبار میں خیروبرکت کا خواہاں ہو اور رزق میں فراخی چاہتا ہے تو وہ بھی یہ نقش اپنے پاس رکھے اور کاروبار کی جگہ یا دیوار کے ساتھ چسپاں کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں برکت پیدا ہوگی۔

نقشِ معظم اگلے صفحہ پر ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۸ | ۳۸ | ۱۱ |
| ۳۹ | ی ۱۰ | ق ۱۰۰ | ۷ |
| ۱۳ | م ۴۰ | و ۶ | ۹۷ |
| ۵ | ۹۸ | ۱۲ | ۴۱ |

## تنگدستی دُور ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ غیب سے اس کی ضروریات پوری ہوں رزق میں فراوانی اور خیروبرکت پیدا ہوجائے، کبھی رزق میں تنگی نہ رہے۔ غربت اور مفلسی جاتی رہے تو ذیل میں دیا ہوا القیوم کا نقش ساعت شمس میں باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی جملہ حاجات سے بے نیاز ہوجائے گا۔ پروردگارِ عالم اس کو کسی کا محتاج نہ کرے گا۔ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۳۱ |
| ۳۵ | ۳۷ | ۳۶ | ۴۳ |
| ۳۵ | ۴۲ | ۴۱ | ۳۸ |
| ۴۷ | ۳۲ | ۳۳ | ۴۴ |

# سفر میں حفاظت

سفر پر روانہ ہونے سے قبل جو کوئی باوضو حالت میں پہلے اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اوّل و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھے اور ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھ کر سفر پہ روانہ ہو تو بفضلِ باری تعالیٰ سفر بخیر و عافیت طے ہوگا اور بحفاظت وطن واپسی ہوگی سفر کی صعوبتوں سے بچا رہے گا۔ دورانِ سفر کسی قسم کی تکلیف و پریشانی نہ ہوگی۔ اس نقش کی برکت سے جس مقصد کے لیے سفر کیا ہے اس میں کامیابی ہوگی۔ نقش مبارک یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥ | ی ١٥ | ل ٣٥ | ع ٧٥ |
| ٣١ | ٦٩ | ١ | ٩ |
| ٦٨ | ٢٨ | ١٣ | ٢ |
| ١١ | ٣ | ٦٧ | ٢٩ |

# باطنی صفائی کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا باطن منور ہو جائے۔ قلب میں موجود تمام کثافتیں صاف ہو جائیں تو وہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے اور نمازِ فجر کے بعد عرق گلاب اور زعفران سے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک



ایک سفید کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر روزانہ پی لیا کرے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دلی حاجت پوری ہوگی۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں جو بھی جائز دعا مانگے گا وہ قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔ اللہ تعالیٰ اس نقشِ پاک کی برکت سے حاجت روائی فرمائے گا۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢١ | ٢٦ | ١٩ |
| ٢٠ | ٢٢ | ٢٤ |
| ٢٥ | ١٨ | ٢٣ |

# عزّت بحال ہو

اگر کسی غلط فہمی کی وجہ سے کوئی لوگوں کی نظروں سے گر گیا ہو یا اس کا ذریعہ معاش ختم کر دیا گیا ہو جس کے باعث غربت نے آن گھیرا ہو تو چاہیے کہ چالیس یوم تک بلا ناغہ تہجد کی نماز کے لیے اٹھے اور نماز سے قبل اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اس کے علاوہ اگلے صفحہ پہ دیا ہوا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ بفضلِ باری تعالیٰ چشمِ خلائق میں معزز ہو جائے گا۔ رزق کی تنگی ختم ہو جائے گی۔ غربت و افلاس کا خاتمہ ہوگا اور فراخی رزق ہوگی۔

نقش مبارک اگلے صفحہ پہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶ | ۴۱ | ۳۳ |
| ۳۴ | ۳۷ | ۳۹ |
| ۴۰ | ۳۲ | ۳۸ |

## کند ذہنی کے لیے

ذہن کی کشادگی اور وسعت کے لیے ہر روز باوضو حالت میں تازہ روٹی پکا کر اس پر عرق گلاب اور زعفران سے ایک مرتبہ آیۃ الکرسی لکھے اور کھلا دے۔ اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کشادہ ہو جائے گا۔ حافظہ مضبوط ہوگا۔ کند ذہنی کی شکایت جاتی رہے گی۔ اللہ تبارک وتعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے ذہن کو جلا بخش دے گا۔ ذہن اس قدر کھل جائے گا کہ کوئی بات بھی نہیں بھولے گی۔

## مال آگ سے محفوظ

اگر کسی کا مال کسی ایسی جگہ پر پڑا ہو کہ جہاں آگ لگنے کا شدید خطرہ ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں آیۃ الکرسی لکھ کر اس مال میں رکھ دے۔ اس کے علاوہ ہر روز چار مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر مال کے چاروں اطراف دم کر دیا کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مال آگ سے محفوظ رہے گا اور کوئی نقصان نہ ہوگا۔



## بچہ سلامت رہے

جس عورت کا حمل گر جاتا ہو یا بچہ پیدائش کے چند دنوں کے بعد مر جاتا ہو تو ساعت مشتری میں باوضو ہو کر ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی لکھے اور حاملہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل سلامت رہے گا۔ دوران حمل کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی اور پھر جب بچہ پیدا ہو جائے تو یہ تعویذ بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مرض سے محفوظ رہے گا بچے کی جان سلامت رہے گی۔

## ناف کے لیے

اگر کسی کی ناف اپنی جگہ سے ہٹ گئی ہو جس کی وجہ سے صحت دن بدن خراب ہوتی جا رہی ہو کسی بھی طرح آرام نہ آتا ہو تو چاہیے کہ عامل باوضو حالت میں مریض کو اپنے سامنے لٹائے اور تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر ناف کی جگہ پر دم کرے اس کے علاوہ ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک مشک وعرق گلاب سے لکھ کر اس کو تعویذ کی طرح بنا کر مریض کو دے کہ وہ اس کو اپنی ناف پہ باندھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ناف ٹھیک ہو جائے گی۔ مریض کو فوری طور پر افاقہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اپنے اسم مبارک اور آیۃ الکرسی کی برکت سے شفائے کاملہ سے نوازے گا۔ نقش مکرم اگلے صفحہ پر ہے اس میں اکیس دھرے واؤ بنائے جائیں۔




# نامردی کے لیے

ہر روز نمازِ فجر کے بعد چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے آیۃ الکرسی لکھے اور بکری کے خالص دودھ سے دھو کر مریض کو پلائے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ باہ خوب مضبوط ہوگی۔ نامردی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ بفضلِ باری تعالیٰ پھر کبھی یہ عارضہ لاحق نہ ہوگا۔

# لوگ تعظیم سے پیش آئیں

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جہاں بھی جائے لوگ عزت و احترام سے پیش آئیں اور جس کی طرف بھی نگاہ اٹھائے وہ بے ساختہ تعظیم کے لیے کھڑا ہو جائے تو وہ ہر روز صبح کے وقت باوضو حالت میں ستائیس مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھنے پر مداومت رکھے کہ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر کوئی عزت و احترام سے پیش آئے گا۔

⁘ ⁘ ⁘



# دکان خوب چلے

اگر کسی کی دکان اچھی بھلی چلتی ہوئی اچانک ٹھپ ہو گئی ہو۔ کاروبار سخت مندے کا شکار ہو گیا ہو۔ دکاندار حیران و پریشان ہو کہ اس کی دکان پر گاہکوں کی آمد و رفت کیوں بند ہو گئی ہے۔ دکان پر بکری کیوں نہیں ہوتی تو اسے چاہیے کہ وہ دکان کھولتے ہوئے تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے اس کے علاوہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں مشک و زعفران سے ایک سفید کاغذ پر لکھے اور دکان کی پیشانی پر چسپاں کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دکان خوب چلے گی اور مندے کا رجحان ختم ہو جائے گا۔ نقش مبارک یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحی القیوم | الحی القیوم | الحی القیوم | الحی القیوم |
| الحی القیوم | الحی القیوم | الحی القیوم | |
| الحی القیوم | الحی القیوم | | |
| الحی القیوم | الحی القیوم | | |

نقش مبارک کے نیچے پوری آیۃ الکرسی لکھے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ لکھے اور یہ مکمل نقش دکان پر لگا دے۔ روزی میں برکت کا خوب نظارہ دکھائی دے گا۔

⁘ ⁘ ⁘

⁘ ⁘

## بچے کا ضدی ہو جانا

اگر کوئی شیرخوار بچہ ضدی ہو جائے اور بہت تنگ کرتا ہو اکثر بات بات پر ضد کرتے ہوئے روتا رہتا ہو کسی بھی طرح بہلتا نہ ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر یہ لکھے :-

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ

اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ

العلی العظیم ۔ العلی العظیم ۔ العلی العظیم

لکھنے کے بعد پانی سے دھو کر بچے کو پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پروردگارِ عالم کے اسمائے حسنہ کی برکت سے بچے کا ضدی پن دور ہو جائے گا۔ بلاوجہ رونا بند کر دے گا اور تنگ نہیں کرے گا۔

## غیب سے روزی ملے

جو کوئی یہ چاہے کہ غیب سے اس کی روزی کے اسباب پیدا ہو جائیں۔ اللہ تعالیٰ اسے کبھی کسی کا محتاج نہ کرے۔ کبھی رزق کی تنگی پیش نہ آئے گھر میں روپے پیسے کی ریل پیل رہے تو اسے چاہیے کہ وہ اس مقصد کے لیے یہ عمل کرے کہ چاند کے مہینے کی پہلی بدھ، جمعرات، اور جمعہ کے دن روزہ رکھے جمعہ کو غسل کرکے پاک صاف لباس پہنے، خوشبو لگائے اور



مسجد میں جائے، مسجد میں جاتے ہوئے راستے میں حسب توفیق خیرات کرتا ہوا جائے۔ مسجد میں داخل ہو کر ایک گوشے میں قبلہ رُخ ہو کر بیٹھ جائے اور ایک سو گیارہ مرتبہ اس طرح سے آیۃ الکرسی پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درودِ پاک پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا مانگے۔ پھر جب اس عمل کو کر لے تو اپنے گھر واپس جائے اور گھر میں آیۃ الکرسی پڑھتا ہوا داخل ہو۔ اس کے بعد ہر روز نمازِ عشاء کے بعد اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت کرے اور ہرگز ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کرنے والے کو زندگی میں کبھی رزق کی تنگی کی شکایت نہ ہوگی اللہ تعالیٰ غیب سے رزق کی فراہمی کے اسباب مہیا فرمائے گا اور جو بھی جائز کاروبار کرے گا اس میں خوب خیر و برکت ہوگی۔

## قرض جلدی ادا ہو

قرض کی جلد ادائیگی اور قرض خواہوں کے تقاضوں سے نجات کے لیے چاہیے کہ چاند کے مہینے کی پہلی سوموار کو روزہ رکھے۔ نصف شب کے بعد سو کر اُٹھے اور غسل یا وضو کرکے صاف ستھرے کپڑے پہنے اور گھر کے ایک کونے میں مصلّیٰ بچھا کر اس پر قبلہ رُخ کھڑا ہو جائے۔ اول سات مرتبہ درودِ پاک پڑھے اور کھڑے ہو کر ہی اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد پھر سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور اپنے ہاتھ پھیلا کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور پھر مصلّے پر بیٹھ جائے اور اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے

سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے جلد قرض کی ادائیگی کا سبب پیدا ہوگا۔ قرض خواہ سختی سے پیش نہ آئے گا بلکہ خوش اخلاقی سے کلام کرے گا۔ اس سے جو بھی بات کرے گا وہ غصہ نہ کرے گا اس عمل کرتے ہوئے صرف ایک دن یعنی سوموار کے دن ہی روزہ رکھے اور آیۃ الکرسی کا عمل نصف شب کے بعد کرے۔

## قربتِ الٰہی حاصل ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے اللہ تعالیٰ کی قربت حاصل ہو جائے اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندوں میں ہو جائے تو وہ ہر روز نمازِ ظہر کے بعد ایک سو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گا۔ اس کی دلی حاجت کو ضرور پورا فرمائے گا۔ اپنے خاص بندوں میں اس کو شمار کرے گا۔ اس کی عزت و مرتبہ میں اضافہ فرمائے گا۔ وظیفہ کرنے والے کو اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہو جائے گا۔

## ورم دور کرنا

جس کسی ورم ہو گیا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں تین سو مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی مریض کو پینے کے لیے دے مریض اس دم کیے پانی کو ہر روز پیے۔ انشاءاللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے



ورم ختم ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ جسم میں ہونے والی ہر طرح کی درد بھی رفع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ مریض کو صحت یابی عطا فرمائے گا۔

## اسقاطِ حمل کے لیے

اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو اور وہ حمل کے دوران بہت زیادہ پریشان و تکلیف زدہ رہتی ہو، چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالے جبکہ دوسرا تعویذ لکھ کر پانی میں گھول کر عورت کو پلائے۔ پلانے والا تعویذ ہر روز لکھ کر پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ یہ تعویذ حمل کو قائم رکھنے کے لیے نہایت نافع ہے۔ اس کی برکت سے حاملہ حمل کے دوران جملہ تکالیف سے محفوظ رہے گی اور صحت مند بچے کی ولادت ہو گی۔ تعویذ یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| الله | الله | الله |
| الحی | الحی | الحی |
| القیوم | القیوم | القیوم |
| العلی | العلی | العلی |
| العظیم | العظیم | العظیم |

## موتیا کا مرض

جو کوئی موتیا کے مرض میں مبتلا ہو گیا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد تین بار آیۃ الکرسی پڑھے اور گیارہ مرتبہ الحی القیوم الحق النور پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے پوروں پر دم کر کے اپنی آنکھوں پر پھیر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مرض میں افاقہ ہو گا اور اللہ تعالیٰ جلد شفائے کاملہ سے نوازے گا۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

دشمن کو مغلوب و ناکام کرنے اور دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے آیۃ الکرسی کو باوضو حالت میں تین سو ساٹھ مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے اور ہر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد معمولی سے توقف کے بعد یہ کلمات بھی کہے

یَا قَاھِرُ ذُوالْبَطْشِ الشَّدِیْد

پھر جب تین سو ساٹھ بار آیۃ الکرسی بھی پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ باری تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رکھ اور دشمن کسی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچا سکے تو انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہو گا اور مغلوب ہو گا، کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔

❁ ❁ ❁



## ثوابِ عظیم حاصل ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے بے شمار ثواب حاصل ہو، گناہوں سے نفرت اور نیکی سے رغبت کی کیفیت دل میں پیدا ہو تو حضور غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کی تصنیف غنیۃ الطالبین میں ہے کہ جو کوئی نمازِ مغرب اور نمازِ عشاء کے درمیان دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں آیۃ الکرسی اور معوذتین پانچ پانچ مرتبہ پڑھے اور نماز کے بعد اللہ تعالیٰ سے استغفار کرتے ہوئے دعا مانگے تو اس عمل کی برکت سے اسے ثوابِ عظیم حاصل ہو، قلبی سکون و اطمینان حاصل ہو اور طبیعت میں بھلائی کا جذبہ پیدا ہو جائے۔

## جنت میں گھر

جو کوئی سہ شنبہ کی شب بارہ رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی اور سورۂ اخلاص تین بار پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو گناہوں کی معافی عطا فرمائے، اس کا ٹھکانہ جنت میں ہو اور خاتمہ بالخیر ہو۔

## احتلام کے لیے

اگر کسی کو کثرت سے احتلام ہوتا ہو، خواب میں شیطان آکر تنگ کرتا ہو خواب میں بُرے خیالات آتے ہوں۔ اس مشکل کی وجہ سے سخت پریشان ہو

تو اسے چاہیے کہ وہ رات کو سونے سے پہلے وضو کرے اور اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کرے اور قبلہ رُخ چہرہ کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سوتے ہوئے خواب میں شیطان کے وار سے محفوظ رہے گا۔ کثرتِ احتلام کی شکایت بھی دُور ہو جائے گی۔

## سینے کی درد

جس کسی کو سردی کی وجہ سے سینے میں درد کی شکایت ہو گئی ہو تو باوضو حالت میں چینی کی رکابی پر زعفران سے آیتہ الکرسی لکھ کر مریض کو ہر روز پلائے، سات یوم تک بلا ناغہ اس طرح کرے اس کے علاوہ ایک سفید کاغذ پر آیتہ الکرسی لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے۔ بفضلِ باری تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر درد میں آرام آجائے گا صحت یابی ہو جائے گی۔

## دشمنوں میں عداوت ڈالنا

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کے دو دشمنوں کے مابین عداوت پیدا ہو جائے ان میں پھوٹ پڑ جائے اور وہ اس کے خلاف دشمنی نہ کریں بلکہ آپس میں ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں تو چاہیے کہ اگلے صفحہ پر درج تعویذ اتوار کے دن لکھے۔ ایک تعویذ لکھ کر کسی اونچے درخت سے لٹکا دے جبکہ ایک تعویذ اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کے مابین آپس میں پھوٹ پڑ جائے گی اور دونوں ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں گے اس طرح عامل کو



کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ تعویذ یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | فلاں | بن فلاں |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| یاحی یاقیوم | | یاحی یاقیوم | |
| ات سطر لاعدا او عدو | | لاسبیان فلاں بن فلاں | |
| [illegible] | | [illegible] | |

## بے خوابی کے لیے

اگر کسی کو بے خوابی کا عارضہ لاحق ہو تو وہ رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں بستر پر لیٹے اور سات مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھ کر سوئے، انشاء اللہ تعالیٰ پر سکون نیند آئے گی اور بے خوابی شکایت دُور ہو جائیگی

## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت بارگاہِ الٰہی میں پیش کر کے پوری کروانے کی

غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنے، تنہائی میں بیٹھ کر لوبان وغیرہ خوشبو جلائے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے زبانی پڑھے کہ اپنا دایاں ہاتھ آیۃ الکرسی کے کلمات پر رکھے۔ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اس طرح دعا مانگے کہ یا اللہ! آیۃ الکرسی کے طفیل اور اس کی برکت سے میری فلاں حاجت کو پوری فرما۔ اکیس یوم تک بلا ناغہ یہ وظیفہ کرے بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد مراد پوری ہو گی۔ اللہ تعالیٰ دعا کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے گا۔

## کام میں دل لگے

اگر کسی کا اپنے کاروبار میں دل نہ لگتا ہو جبکہ وہ چاہتا ہو کہ اپنے کاروبار کی طرف بھرپور توجہ دے۔ مگر اس کام میں وہ عاجز ہو، کچھ سمجھ نہ آتی ہو کہ کیا کیا جائے تو اسے چاہیے کہ جمعہ کی رات کو نصف شب کے وقت اٹھے اور دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد گیارہ بار درود پاک پڑھے اس کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو قرار حاصل ہو گا۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ اس دوران اس کا دل کام کی طرف مکمل توجہ و یکسوئی کے ساتھ راغب ہو گا اور وہ کاروبار میں اچھی طرح دلچسپی لے گا۔





## زہر خوردہ کے لیے

جو کوئی زہر خوری کا شکار ہو گیا ہو تو چاہیے کہ ایک رکابی پر باوضو حالت میں زعفران و مشک و عرق گلاب سے ایک مرتبہ آیۃ الکرسی لکھے اور تازہ پانی سے دھو کر پلا دے۔ دن میں تین مرتبہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آہستہ آہستہ افاقہ ہو گا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## دشمن کی ہلاکت کے لیے

جو کوئی ظالم دشمن کے ہاتھوں سخت پریشان ہو۔ دشمن کی طرف سے جانی نقصان پہنچائے جانے کا یقین ہو تو دشمن کی ہلاکت کی غرض سے مکئی کے اکتالیس دانے لے کر ایک کپ پانی میں زعفران گھول کر اس میں مکئی کے دانے تین دن رات تک ایسی جگہ پر چھپا کر رکھے کہ ان پر کسی کی نگاہ نہ پڑے۔ اس کے نیچے لوہے کی ایک چھتری بھی رکھ دے تین دن کے بعد کچے دھاگے میں یہ تمام دانے اس طرح سے پروئے کہ ہر ایک دانے پر ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ پھر کسی ایسے درخت پر لٹکائے جو پھلدار نہ ہو اور اس پر سورج کی شعاعیں پوری آب و تاب سے پڑتی ہوں۔ اس کے بعد حسبِ توفیق کچھ صدقہ و خیرات کرے اور دشمن کی ہلاکت کا تصور رکھے بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔



# کشائش رزق کے لیے

فراخی رزق کے لیے چاہیے کہ ہر روز نمازِ فجر کے بعد اکتالیس یوم تک ایک سو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یہ پڑھے :۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ یا دائم العز والبقاء
یاذاالمجد والعطایا یا ودود ذوالعرش المجید
فعال لما یرید ۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رزق حلال میں خوب اضافہ ہوگا اور کاروبار خوب پھلے پھولے گا۔

# خلل آسیب کے لیے

آسیب کے اثر سے محفوظ رہنے کے لیے ہر روز نمازِ مغرب کے بعد سات بار آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پلا دے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ آیۃ الکرسی کی برکت سے آسیب اس پر اپنا وار نہ کر سکے گا اور دم کیا ہوا پانی پینے سے سکون و اطمینان رہے گا۔ جن و آسیب ادھر کا رخ نہیں کرے گا اور آسیب سے خلاصی ہو جائے گی۔

❁ ❁ ❁



# خوف دُور ہو جائے

اگر کوئی کسی سے خوفزدہ رہتا ہو اور ہر وقت ڈرتا رہتا ہو تو چاہیے کہ نمازِ مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدہ میں جائے اور تین مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ

وَلَا یَؤدُہٗ حِفۡظُہُمَا وَہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ

کی تین بار تکرار کرے آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد یہ دعا بھی پڑھے

اللھم حل بینی وبین فلان بن فلانیۃ کما حلت
بین السماء والارض والجنۃ عنی کما الجمت
لساع عن دانیال علیہ السلام بحق السماء والشریفہ

چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کا خوف جاتا رہے گا۔ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ خاموشی اختیار رکھے گا۔

# حکمرانی کے لیے

جو حاکم یہ چاہے کہ رعایا اس کی تابعدار رہے۔ ہر کوئی اس کی اطاعت کرے اور اس کی حکمرانی لوگوں کے دلوں پر بھی ہو جائے تو اسے چاہیے کہ آیۃ الکرسی لکھ کر تعویذ کی طرح اپنی انگشتری میں رکھ کر پہنے یا اسے

حفاظت سے اپنے پاس رکھے۔ اس کے علاوہ ہر روز نمازِ فجر کے بعد اکیس بار آیۃ الکرسی پڑھنے پر مداومت رکھے اور اپنے مقصد کے حصول کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا بھی مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کو اپنے مقصد میں کامیابی ہوگی۔ اس کی رعایا اس کی تابع فرمان ہوگی۔ آیۃ الکرسی کی یہ برکت دیکھ کر وہ خود حیران رہ جائے گا۔

## چشمِ خلائق میں بلند مرتبہ ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں بلند مرتبہ ہو جائے لوگوں کی نظروں میں معزز و محترم ہو جائے تو اسے چاہیے کہ ہر ماہ چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو نصف شب کے وقت اٹھے۔ غسل و وضو کرکے قبلہ رُخ ہو کر مصلّے پر بیٹھے اور دس سو بیس مرتبہ اس طرح سے آیۃ الکرسی پڑھے کہ اوّل و آخر درودِ پاک پڑھے۔ بفضلِ باری تعالیٰ لوگوں کی نظروں میں بلند مرتبہ ہوگا، لوگ عزّت و احترام سے پیش آئیں گے اور اسے مایوسی نہ ہوگی۔

## مُشکل کے لیے

اگر کوئی ایسی مشکل پیش آجائے کہ جو حل نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدے میں جائے اور تین بار آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر اکتالیس



مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کہے پھر اپنا بایاں رخسار سجدے والی جگہ پر رکھے اور اکتالیس مرتبہ یاعلی العظیم کہے پھر اپنی مشکل کے حل کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے نہایت عجز و انکساری کے ساتھ دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی اس کی مشکل آسان ہونے کے اسباب ظاہر ہوں گے۔

## نمازِ قضائے عُمری کی ادائیگی

اللہ تعالیٰ جس کو نیکی کی توفیق دے اور وہ یہ چاہے کہ اس کی جو نمازیں قضا ہو گئی ہیں ان کو ادا کرنا ضرور ہے تو وہ باوضو حالت میں پاکیزہ لباس پہنے خوشبو لگائے اور چار رکعت نفل نماز کی اس طرح سے نیت کرے کہ

نویت ان اصلی اللہ تعالیٰ اربع رکعات تکفیۃ للقضاء
فات منی فی جمیع عمری صلوٰۃ النفل متوجھا
الی القبلۃ اللہ اکبر

اگر عربی زبان میں اس طرح سے نیت کرنا بھول جائے تو پھر اپنی زبان میں اس طرح سے نیت کرے کہ میں نیت کرتا ہوں چار رکعت نفل نماز کی جو میری تمام عمر کی قضا نمازوں کے بدلے کفایت کرے۔ منہ میرا قبلہ شریف کی طرف اللہ اکبر۔ نیت کرنے کے بعد اس طرح سے نماز پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی اور پندرہ مرتبہ سورۃ الکوثر پڑھے نماز سے فارغ ہونے کے بعد اکیس بار درودِ پاک پڑھے اور پھر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد یہ دُعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ یَا سَابِقَ الْمَوْتِ وَیَا سَامِعَ الصَّوْتِ یَا مُحْیِیَ الْعِظَامِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اجْعَلْ لِّیْ فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا مِّمَّا اَنَا فِیْہِ فَاِنَّکَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ یَا وَاھِبَ الْعَطَایَا وَغَافِرَ الْخَطَایَا سُبُّوْحٌ یَا قُدُّوْسُ رَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ ۔ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْاَعْظَمُ یَا سَتَّارَ الْعُیُوْبِ وَیَا غَافِرَ الذُّنُوْبِ وَیَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۔

جس مقصد کے لیے نماز پڑھی ہے انشاء اللہ تعالیٰ وہ مقصد بارگاہِ الٰہی میں ضرور پورا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اس کی قضا شدہ تمام نمازوں کی معافی عطا فرمائے گا اور اس کے بدلے میں اس کی اس نماز کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے گا۔ مگر شرط یہ ہے کہ آئندہ کے لیے سچے دل سے اس بات کا عہد کرے کہ کبھی بھی نماز قضا نہ کرے گا اور نہ ہی نماز چھوڑے گا اس پر سختی سے عمل بھی کرے۔

## تبادلے کے لیے

اگر کوئی اپنا تبادلہ حسبِ منشاء جگہ پر کروانے کا خواہش مند ہو اور اس کے لیے اس کے پاس کوئی سفارش بھی نہ ہو تو چاہیے کہ ہر روز نمازِ عشاء کے بعد



اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ وظیفہ کرے اگر کسی مجبوری کے باعث کسی دن ناغہ ہو جائے تو دن شمار کر کے بعد میں پورے کرے انشاء اللہ تعالیٰ توجہ اور یکسوئی کے ساتھ وظیفہ کرنے اور خلوصِ دل سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے سے چالیس دنوں کے اندر اندر حسبِ منشا جگہ پہ تبادلہ ہو جائے گا۔ نہایت آزمودہ وظیفہ ہے۔

## جنّات کو دُور کرنا

جس گھر میں جنّات اگر گھر والوں کو تنگ کرتے ہوں تو چاہیے کہ ایک برتن میں پانی لے کر باوضو حالت میں اس پہ پہلے تین بار درود پاک پڑھے پھر دو مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے، تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور تین بار سورۃ جن کی پہلی پانچ آیاتِ مبارکہ پڑھ کر پانی پہ دم کرے اور گھر کے چاروں کونوں میں یہ دم کیا ہوا پانی چھڑک دے۔ اس کے علاوہ گھر کے افراد اکثر و بیشتر آیۃ الکرسی کا ورد کرتے رہیں انشاء اللہ تعالیٰ گھر کے اندر جنّات کا داخلہ بند ہو جائے گا اور وہ کسی قسم کی شرارت نہ کر سکیں گے۔

## ہر مرض کا علاج

باوضو حالت میں ستر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر آبِ باراں پر دم کرے اور مریض کو پلائے۔ یہ دم کیا ہوا پانی مریض ہر روز پیئے انشاء اللہ تعالیٰ یہ پانی پینے سے ہر طرح کے جسمانی امراض میں افاقہ ہوگا۔ جسم کی تمام رگوں، پٹھوں، گوشت

اور ہڈی سے امراض کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اللہ تعالیٰ امراض سے نجات عطا فرمائے گا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔ امراض سے شفا حاصل کرنے کے لیے آیۃ الکرسی بہت خوب ہے۔

## اولادِ نرینہ کے لیے

جو کوئی اولادِ نرینہ کی خواہش رکھتا ہو اور اس نعمت سے محروم ہو تو چاہیے کہ جب عورت کو حمل قرار پائے تین ماہ ہو جائیں تو کسی میٹھی چیز پر اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور ہر روز عورت کو یہ دم کی ہوئی میٹھی چیز کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے عورت کو دورانِ حمل کوئی تکلیف نہ ہوگی اور وہ اولادِ نرینہ کی نعمت سے سرفراز ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس کو نیک اور صالح فرزند عطا فرمائے گا۔

## دوستی مضبوط کرنا

اگر کوئی یہ چاہے کہ جن لوگوں کے ساتھ اس کی دوستی ہے وہ مضبوط سے مضبوط تر ہو جائے وہ جہاں بھی جائے لوگ اس کو دوست رکھیں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نمازِ فجر کے پہلے یا بعد میں مکمل توجہ و یکسوئی کے ساتھ ۱۵۲ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے بفضلِ باری تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی خوب عزت پیدا ہوگی اور لوگ اس کو دوست رکھیں گے۔

⁂ ⁂ ⁂



## ہمیشہ باعزّت رہے

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگ ہمیشہ اس کی عزت کریں کوئی اس کو بے عزت نہ کرے جہاں بھی جائے اس کی عزت ہو اگر کوئی ایسی بات اس سے سرزد ہو جائے کہ جس سے اس کی سُبکی ہوتی ہو اور وہ چاہے کہ اس وجہ سے بھی کوئی اس کو بے آبرو نہ کرے تو اسے چاہیے کہ وہ اپنے گھر سے نکلنے سے پہلے باوضو اور نکلتے وقت ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر پر دم کر کے ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر روز اس عمل کے کرنے سے کوئی اس کو بے آبرو نہ کرے گا۔

## رنج و مصیبت سے نجات

جو کوئی کسی رنج و مصیبت میں گرفتار ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو جمعۃ المبارک کو عصر کی نماز ادا کرنے کے بعد اسی جگہ پر قبلہ رو ہو کر باوضو حالت میں بیٹھا رہے اور بکثرت آیۃ الکرسی کا ورد جاری رکھے۔ مغرب کی اذان تک پڑھتا رہے اور جب مغرب کی اذان کا وقت ہو جائے تو اس وقت اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کی مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور آسانی پیدا فرما دے گا۔

⁂ ⁂ ⁂

## پریشانی سے بچاؤ کے لیے

اگر کوئی یہ چاہے کہ وہ سال بھر پریشانی و مصیبت سے بچا رہے۔ اس کو کوئی پریشانی لاحق نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ محرم الحرام کی یکم تاریخ کو نمازِ عشاء کے بعد غسل و وضو کر کے پاکیزہ لباس پہنے اور مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر تین سو ساٹھ مرتبہ آیۃ الکرسی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ پڑھے۔ آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے پھر یہ دعا پڑھے۔

اللھم یا محول الاحوال حول حالی حالی الی احسن
الاحوال بحولک وقوتک یا عزیز یا متعالی وصلی
اللہ علی سیّدنا محمّد وعلیٰ آلہ و اصحابہ وسلم

اس وظیفہ کی برکت سے بندہ کو اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ سال بھر کوئی پریشانی و مصیبت اس کی راہ کی رکاوٹ نہ بنے گی۔ امن و سکون سے سال گزرے گا۔

## سارا دن خیریت سے گزرے گا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا سارا دن بخیر و عافیت گزرے کسی قسم کی پریشانی نہ ہو تو وہ ہر روز صبح کے وقت گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے اور پھر یہ پڑھے

اصبحنا و اصبح الملک للہ والکبریاء والعظمۃ



والخلق والامر واللیل والنہار وما فیھما للہ وحدہٗ
لا شریک لہ اللھم اجعل اول ھذا النہار صلاحا
واوسطہ فلاحا واٰخرہٗ نجاحا اسئلک خیر
الدنیا یا ارحم الراحمین

انشاء اللہ تعالیٰ سارے دن میں اسے کوئی تکلیف نہ پہنچے گی۔ جب رات کا وقت ہو تو مغرب کی نماز ادا کرنے کے بعد اسی طرح گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر یہ پڑھے

امسینا وامسی الملک للہ والحمد للہ اعوذ باللہ
الذی یمسک السماء ان تقع علی الارض الا
باذنہ من شر ما خلق وذرا وبرا

بفضل باری تعالیٰ رات اور دن خیریت رہے گی اور کوئی پریشانی نہ ہوگی۔

## پری کو حاضر کرنا

اگر کسی پہ پری آتی ہو تو اس کو حاضر کر کے باندھنے کی غرض سے چاہیے کہ جس پہ پری آتی ہو اس کو اپنے سامنے بٹھائے پہلے تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے پھر اس کے پیشانی کے بال پکڑ کر گرہ دے اور یہ عزیمت پڑھنا شروع کرے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ عقلو عقلو عقلو
عقدوس قریش قریش ھیس ھبیبک فکبکبوا

فیہا ھو والغاؤن وجنود الشجر والاشجار
واخرج من الکن والاکناف واخرج من ابلیس
اجمعون بستو بستو بستو بہ مہر سلیمان
بن داؤد علیہما السلام بستو وقہر کس دم تا من
نکشائو کسے نکشاید بامر اللہ تعالیٰ لا الہ الا اللہ
محمد رسول اللہ۔

## ہر نقصان سے بچا رہے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ ہر طرح کے نقصان سے بچا رہے تو وہ ذیل میں دیا ہوا آیۃ الکرسی کا نقش باوضو حالت میں مشک، عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس نقش کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ اگر وہ سفر میں جائے تو اس کا سفر بخیر و عافیت طے ہو، راستے کی صعوبتوں سے بچا رہے۔ کوئی درندہ یا جانور یا چور ڈاکو اسے نقصان نہ پہنچا سکیں۔ اس نقش کو پاس رکھنے سے خلوصِ دل کے ساتھ جب بھی حاجت کے لیے دعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہو۔ اگر یہ نقش مبارک اپنے مال میں رکھے تو مال ضائع ہونے سے محفوظ رہے۔ چور چوری نہ کر سکے دکان میں چسپاں کرے تو بہت برکت ہو۔

نقش مبارک اگلے صفحہ پر
دیکھیں۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳<br>۵۱۶ | ۳<br>۵۱۹ | ۲<br>۵۲۲ | ۲<br>۵۰۹ |
| ۲<br>۵۲۰ | ۳<br>۵۱۰ | ۳<br>۵۱۵ | ۳<br>۵۲۰ |
| ۳<br>۵۱۱ | ۳<br>۵۲۴ | ۳<br>۵۱۷ | ۳<br>۵۱۴ |
| ۳<br>۵۱۸ | ۳<br>۵۱۳ | ۲<br>۵۱۲ | ۳<br>۵۲۳ |

## مشکل کے لیے

اگر کوئی کسی مشکل میں گرفتار ہو گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد پہلے تین مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین بار آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْم پڑھے پھر تین بار درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر جو بھی مشکل ہو گی وہ حل ہو جائے گی اور پریشانی سے نجات مل جائے گی۔

## ترقی رزق کے لیے

جو کوئی ہر روز نمازِ فجر کی سنت سے پہلے دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے سلام کے بعد ایک سو بار درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے ترقی رزق کی دعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ اس عمل کی مداومت کرنے سے کبھی رزق کی تنگی نہ ہو گی۔

## قید سے رہائی

اگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو اور رہائی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اسے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ ہر بار پڑھنے سے قبل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اور یہ بھی پڑھے اُعِیْذُ نَفْسِی بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم چالیس یوم تک بلا ناغہ ہر نماز کے بعد یہ وظیفہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس دوران باعزت رہائی کی کوئی نہ کوئی صورت ضرور پیدا ہو جائے گی اور جلد ہی رہائی عمل میں آجائے گی۔

## بُری موت سے بچاؤ

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ بُری موت سے بچا رہے اور جب بھی موت آئے اچھی آئے تو اسے چاہیے کہ وہ اس مقصد کے لیے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا خاتمہ با ایمان ہوگا بُری موت سے بچا رہے گا۔ حادثاتی موت سے بھی بچا رہے گا۔ اس کو اچھی موت نصیب ہوگی۔ اس کے علاوہ اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے اللہ تعالیٰ آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا اور اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔





## حصولِ انصاف کے لیے

اگر کسی کو جھوٹے مقدمہ میں ملوث کر دیا گیا ہو اور اسے خدشہ ہو کہ اس کے ساتھ انصاف نہ کیا جائے گا تو وہ حصولِ انصاف کی غرض سے ہر فرض نماز کے بعد اکتالیس بار آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فیصلہ اس کے حق میں اور حسبِ منشاء ہوگا۔ اس کا دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔

## بیوی کو فریفتہ کرنا

اگر کسی کی بیوی اپنے خاوند کو بلا وجہ ناپسند کرتی ہو اور گھر میں ہر وقت اپنے خاوند سے جھگڑتی رہتی ہو جبکہ خاوند یہ چاہتا ہو کہ اس کا گھر آباد رہے اس کی بیوی کے دل میں اس کی محبت پیدا ہو جائے اور گھر کا ماحول ٹھیک ہو جائے تو وہ اس مقصد کے لیے چاند کے مہینے کے پہلے اتوار، پیر اور منگل کو روزہ رکھے اور افطاری کے وقت وضو کر کے مصلے پر بیٹھے۔ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بیوی اس کی طرف رجوع کرے گی۔ اس کے دل میں خاوند کی محبت پیدا ہوگی۔ اور وہ اپنے خاوند کی مطیع ہو جائے گی اسی طرح اگر کسی عورت کا خاوند اپنی بیوی کو سخت ناپسند کرتا ہو اور بات بات پر گھر کا ماحول کشیدہ کرتا رہتا ہو بیوی کو مارتا پیٹتا رہتا ہو تو بیوی کو چاہیے کہ

وہ بھی اسی طرح تین روزے رکھ کر افطاری سے قبل آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی مراد پوری ہوگی اور دونوں میاں بیوی میں خوب محبت پیدا ہو جائے گی۔

## حمل قرار پائے

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اسے حمل قرار نہ پاتا ہو تو وہ عورت آیۃ الکرسی لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر باوضو حالت میں بستر پر سوئے۔ حیض کے دنوں میں ایسا نہ کرے۔ جب تین حیض گزر جائیں تو غسل کر کے پاک صاف ہو کر اپنے خاوند کے ساتھ ہمبستری کرے انشاءاللہ تعالیٰ اس کو حمل قرار پائے گا۔ اور بفضلِ باری تعالیٰ حمل قائم رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے گا۔ حمل قرار پانے کے بعد ہر روز نمازِ فجر کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے اور نمازِ عشاء کے بعد بھی سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حمل کے دوران تکالیف سے محفوظ رہے گی۔

## اغوا ہو جانے پر

اگر کسی کو اغوا کر کے قید میں ڈال دیا گیا ہو تو وہ قید کی حالت میں اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ہر روز اسی طرح کرے تین دن تک یا سات دن حتیٰ کہ اکیس یوم کے اندر اندر اغوا کرنیوالوں کے



ہاتھوں سے بچ کر نکل جائے گا۔ اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے قید سے نجات دلا دے گا اور بحفاظت بغیر کسی مالی و جانی نقصان کے اپنے گھر پہنچ جائے گا۔ اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست اغوا ہو گیا ہو تو اس کی طرف سے وہ بھی یا اس کے گھر کی افراد اسی طرح ہر روز باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں تو ان کا عزیز بہت جلد قید سے چھوٹ کر بحفاظت واپس آ جائے گا۔

## زبان بندی کے لیے

جو کوئی اپنے دشمن کے ہاتھوں سخت پریشان ہو، دشمن اس کے ساتھ زبان درازی کرتا ہو اور زچ کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتا ہو تو چاہیے کہ صبح سویرے سورج نکلنے سے پہلے سات مرتبہ آیۃ الکرسی اول و آخر درود پاک پڑھ کر آیۃ الکرسی کے وسیلہ جمیلہ سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے سات یوم تک اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی اور دشمن کسی طرح کی شرارت نہ کریگا۔ جب بھی دشمن کے ساتھ آمنا سامنا ہوگا تو دشمن اس کے ساتھ اپنی زبان نہ کھولے گا اور چپ رہے گا۔

## غائب کو حاضر کرنا

اگر کسی غائب کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں ہے اور کس حال میں ہے تو اس کی جلد اور بحفاظت واپسی کی غرض سے چاہیے کہ گھر کے

افراد میں سے کوئی فرد یا عورت یا اس کا کوئی قریبی عزیز باوضو حالت میں قبلہ رُخ ہو کر بیٹھے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اکاون مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ یہ عمل نمازِ عشاء کی ادائیگی کے بعد کرے۔ پڑھنے کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدہ میں جائے اور ایک سو بار یہ درود پاک پڑھے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا غَفَلَ عَنْہُ الْغَافِلُوْنَ
وَاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

پھر عرق گلاب، زعفران اور مشک سے ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی لکھے اور اپنے سرہانے کے نیچے رکھ کر سو جائے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ غائب خواب میں نظر آجائے گا اور جس حال میں ہوگا اس سے آگاہ کرے گا۔ اگر زندہ ہے تو اس کے دل میں اس قدر تڑپ پیدا ہو گی کہ وہ جلد ہی واپس گھر آجائے گا اور بغیر گھر آئے اسے کسی طرح بھی چین نہ آئیگا اور اگر کسی نے اس کو قید میں ڈال رکھا ہے تو اس کے بارے میں بھی خواب میں صاف معلوم ہو جائے گا۔

## گمشدہ چیز کی بازیابی

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو یا چوری ہو گئی ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ کون اس کو اٹھا کر لے گیا ہے تو چاہیے کہ جس



مہینے میں سورج برج حمل میں ہو۔ ہفتہ کی شب نمازِ عشاء کے بعد ایک سو بیس مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اسی طرح باوضو حالت میں سو جائے خواب میں اس کو پتہ چل جائے گا کہ اس کی گمشدہ چیز کہاں پر موجود ہے۔ اگر کسی نے چوری کی ہوگی تو اس کے بارے میں بھی معلوم ہو جائے گا اور چور کی شناخت اور اس کا ٹھکانا معلوم ہو جائے گا۔ اس طرح مال کی بازیابی کے لیے آسانی ہو جائے گی۔

## حاکم مطیع ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ وہ جب بھی حاکم وقت کے پاس جائے وہ اس کو خصوصی توجہ دے اس کا مطیع ہو جائے گا، مہربانی اور شفقت سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ حاکم کے سامنے جانے سے پیشتر اکہتر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور جب حاکم کے سامنے حاضر ہو تو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اس پر پھونک مارے۔ مگر اس بات کا خیال رکھے کہ حاکم کو معلوم نہ ہونے پائے۔ بفضلِ باری تعالیٰ حاکم وقت اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے گا، اس پر خصوصی توجہ دے گا اور جو بھی جائز کام ہوگا اس کو جلد کرنے کا حکم دے گا۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

# کشائش رزق کے لیے

رزقِ حلال میں فراوانی اور کاروبار میں خیر و برکت کے لیے باوضو حالت میں عرقِ گلاب اور زعفران سے ذیل میں دیا ہوا نقش لکھے اور اس پر اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور نقش کو اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس بھی کاروبار میں ہاتھ ڈالے گا اس میں برکت پیدا ہوگی اور بہت مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ اس نقش کو پاس رکھنے سے جملہ آفات و بلیات سے بھی محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ نقش مبارک یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۶۴۳ | ۲۵۵۲ | ۲۲۱۶ | ۳۱۶۵ | ۳۴۵۶ |
| ۲۶۴۸ | ۶۸۵۸ | ۴۱۳۰ | ۴۵۳۶ | ۱۹۴۴ |
| ۵۴۵۵ | ۲۵۳۴ | حمبہ یور وشو | ۲۳۷۶ | ۲۳۶۶ |
| ۱۵۱۲ | ۵۲۱۰ | ۴۹۶۸ | ۲۳۹۶ | ۳۵۸۵ |
| ۱۸۶۴ | ۲۴۳۴ | ۲۷۵۲ | ۹۶۹۸ | ۴۲۲۵ |

# قرض جلدی ادا ہو

اگر کوئی کاروباری آدمی یا کوئی بھی شخص قرض کے بوجھ تلے دب گیا ہو اور قرض کی فوری ادائیگی کا کوئی سبب نہ پیدا ہوتا ہو۔ قرض خواہ بہت زیادہ تقاضہ اور پریشان کرتے ہوں تو چاہیے کہ چالیس یوم تک ترکِ حیوانات کرے



جماع سے بھی پرہیز کرتے ہوئے نمازِ فجر یا نمازِ عشاء کی ادائیگی کے بعد ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک آیۃ الکرسی اکتالیس مرتبہ اس طرح سے پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اعتصمت بالله الذی لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ القائم الدائم لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ حاضر ناظر لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ قادر قدیر علی کل مخلوق مَنْ ذَا الَّذِیْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ کریم رحیم يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ لاخلاف ولا کذب جبار قهار غفار ستار وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ الله الرحمٰن الرحیم وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ حافظ حفیظ رقیب وکیل ناصر بنصر بحق الله الذی لازوال الملکه ولا فناء لحکمه حکم حاکم حکیم بحق نبی الله حبیب الله اسمه حامد احمد محمود فی التوراة والانجیل والزبور والفرقان محمد رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم والصدیق والفاروق وذی النورین والمرتضیٰ آئمة رضوان الله تعالیٰ علیهم اجمعین وبحق الشیخ عبد القادر الجیلانی

رضی اللہ تعالیٰ عنه سخرلی من اھل السموات
والارض لقدرتك یا اقدر القادرین و بحکمتك
یا احکم الحاکمین برحمتك یا ارحم الراحمین ۔

اس طرح ہر روز چالیس یوم تک پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے اور جلد قرض ادا ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب اضافہ فرمائے گا۔ رزق وسیع و فراخ ہو جائے گا۔

## قضائے حاجت کے لیے

کسی بھی حاجت کے لیے چاہیے کہ اشراق کے وقت دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے پھر جب سلام پھیرے تو سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اس کے بعد چار رکعت نفل نماز پھر اس طرح سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد پھر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اول و آخر سات سات بار درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی حاجت ہوگی وہ بہت جلد پوری ہو جائے گی۔

## کمر درد کا فوری علاج

اگر کسی کی کمر میں ایسی درد ہو رہی ہو کہ وہ درد کی شدت سے تڑپ رہا ہو



تو چاہیے کہ باوضو حالت میں یہ نقش پاک لکھے ۔




نقش لکھنے کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اس پر دم کر دے فوری طور پر مریض کے گلے میں تعویذ کی طرح ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد درد میں آرام آ جائے گا اور صحت یابی ہوگی۔ جب آرام آ جائے تو اس نقش کو مریض کے گلے سے اتار کر گوندھے ہوئے آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈال دے یا کسی ویران کنوئیں میں ڈال دے۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

ظالم دشمن کو مغلوب کرنے کی غرض سے نماز مغرب کے بعد کسی سے کلام نہ کرے اور دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور سجدہ میں جا کر اس بات کا تصور کرتے

ہوئے کہ دشمن مغلوب ہو جائے، اس کو دشمن پر غلبہ حاصل ہو جائے۔ اکیس مرتبہ یہ کہے

خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَعَلٰی سَمْعِہِمْ وَعَلٰی اَبْصَارِہِمْ غِشَاوَۃٌ ۔

بفضلِ باری تعالیٰ دشمن اس کا مغلوب ہو گا اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## قوتِ حافظہ کے لیے

اگر کسی کی قوتِ حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو کوئی بھی بات یا سبق یاد نہ رہتا ہو تو چاہیے کہ جب سبق یاد کرنا مقصود ہو تو پڑھنے سے پہلے تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اپنے سینے پر دم کرے اس کے بعد یہ دعا مانگے۔

اَللّٰہُمَّ نَجِّنَا مِنْ ظُلُمَاتِ الْوَہْمِ وَاَکْرِمْنَا بِنُوْرِ الْفَہْمِ وَافْتَحْ عَلَیْنَا اَبْوَابَ فَضْلِکَ وَانْشُرْ عَلَیْنَا خَزَائِنَ عِلْمِکَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اس وظیفہ کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد سبق یاد ہو جائے گا قوتِ حافظہ خوب مضبوط ہو گی اور یادداشت تیز ہو جائے گی۔

## شرِ شیطان سے بچاؤ کے لیے

شیطان کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے مشائخ عظام نے آیۃ الکرسی کی



دعوت کا یہ طریقہ بیان کیا ہے یعنی نمازِ فجر اور نمازِ مغرب یا عشاء کے بعد آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر درود پاک پڑھے اور آیۃ الکرسی میں دو وقف ہیں جب ہُوْ پر پہنچے تو اپنے ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی کو کھڑی کر کے گردش دے اور جب اَلْقَیُّوْمُ پر پہنچے تو چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی کو کھڑی کرے پھر جب وَلَا نَوْمٌ پر پہنچے تو درمیان والی انگلی کھڑی کرے جب حِفْظُہُمَا پر پہنچے تو اپنی انگشت شہادت کھڑی کرے اور جب اَلْعَظِیْمُ پر پہنچے تو انگوٹھا کھڑا کرے اور وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ کی دس مرتبہ تکرار کرے اور ایک مرتبہ اپنے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے اشارہ کرے پھر اپنے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے بائیں طرف اشارہ کرے اور یہ آیات پڑھے

وَاِلٰـہُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ۔ الٓمّٓ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ان آیاتِ کریمہ میں سے ہر ایک کو تین تین بار پڑھے اور اپنے دونوں انگوٹھوں سے اشارہ کرتے ہوئے کہے اَللّٰہُمَّ یَا وَھَّابُ اس کے بعد اپنے دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کر کے یہ کہے یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا کَافِیْ یَا بُدُّوْحُ یَا حَفِیْظُ یَا لَطِیْفُ پھر اپنے بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کر کے یہ کہے وَبِعَظَمَۃِ ھٰذِہِ الْاٰیَاتِ الْمُقَطَّعَاتِ اس کے بعد شرِ شیطان سے محفوظ رہنے کی دعا اپنے دل میں تصور کرے یا جو بھی حاجت ہو اس کا دل میں تصور کرے

اور بحق حٰمٓعٓسٓقٓ حمٰائینه

کہتے ہوئے اپنے ہاتھوں کی تمام انگلیاں کھول دے اس کے بعد تیس مرتبہ یٰسٓ کہے اور اپنے دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے پھر بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے اور یہ کہے وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ط سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ وعنت الوجوہ للحی القیوم ۔ یاحی یا قیوم یا حافظ یا ناصر یا معین برحمتك استغیث دس مرتبہ یہ کہنے کے بعد وھو العلی العظیم لآ اکراہ فی الدین سے خٰلدون تک پڑھے پھر یہ دعائیہ کلمات ایک مرتبہ کہے احصنت بذی الملك والملکوت واعتصمت بذی العزة والجبروت وتوکلت علی الحی الذی لا یموت دخلت فی حرز اللہ وعصمت اللہ وکیف اللہ وامان اللہ وجاہ اللہ وبحق کھیٰعٓصٓ کفایتنا فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم لبسم اللہ یابنا وتبارك حیطاننا یٰسٓ سقفنا لا الہ الا اللہ حصارنا محمد رسول اللہ قفلہ وحیصارلا وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین ۔ دعا کے بعد آخر میں تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے تمام جسم پر ہاتھوں کو پھیرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے شرِ شیطان سے محفوظ رہے گا ۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور اس کا قلب نیکی اور بھلائی کی طرف راغب ہوگا ۔ بندے کو نیک کام کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے گا ۔

✿ ✿ ✿



# جیل سے رہائی

جو کوئی کسی جھوٹے الزام یعنی بے گناہ قید بھگت رہا ہو اور جیل میں ہو تو اسے چاہیے کہ ہر روز وہ دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے ۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک سو ستر مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے ، انشاء اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے بہت جلد جیل سے رہا ہو جائے گا ۔

# مشکل کے لیے

اگر کسی کو کوئی ایسی ناگہانی مشکل پیش آگئی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نمازِ عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے ، سلام پھیرنے کے بعد فوراً گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل ضرور چند دنوں میں حل ہو جائے گی ۔

# میاں بیوی کا جھگڑا

اگر دونوں میاں بیوی گھر میں بلا وجہ آپس میں جھگڑتے رہتے ہوں اور

کسی کے سمجھانے سے بھی باز نہ آتے ہوں تو چاہیے کہ باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی لکھا اور تھوڑے سے پانی میں خوب اچھی طرح گھول کر یہ پانی کسی شیرینی میں ملائے یا اس پانی سے حلوہ یا کھیر تیار کر کے اس پر اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور شیرینی میاں بیوی کو کھلائے۔ ہر جمعۃ المبارک کے دن اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ سات جمعۃ المبارک تک اس عمل کے کرنے سے میاں بیوی کے مابین خوب محبت پیدا ہو جائے گی۔ دونوں آپس میں لڑائی جھگڑے سے باز آجائیں گے۔

## رشتہ کے لیے

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کا کسی جگہ پر رشتہ نہ ہوتا ہو یا کوئی رشتہ لے کر ہی نہ آتا ہو یا رشتہ طے ہونے کے بعد جلد ٹوٹ جاتا ہو تو وہ ہر روز نمازِ عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رُخ ہو کر مصلّے پر بیٹھے اور اکہتر مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر نہایت انکساری سے بارگاہِ الٰہی میں اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔ اکیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد کسی اچھی جگہ پر اس کا رشتہ ہو جائے گا اور جلد ہی شادی بھی ہو جائے گی۔

## امتحان میں کامیابی کے لیے

اگر کوئی طالب علم یا کوئی بھی امتحان میں حسبِ منشاء کامیابی کا خواہاں ہو تو اسے چاہیے کہ وہ جب امتحان گاہ میں جائے تو باوضو حالت میں جائے اور اپنی



جگہ پر بیٹھ کر پہلے تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اپنے اوپر دم کر کے اپنے دل میں امتحان میں کامیابی کی دعا مانگ کر پرچہ لکھنا شروع کرے۔ امتحان کے دوران ہر روز اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ تمام امتحانی سوالات کے جوابات اس کے لیے آسان ہو جائیں۔ آیۃ الکرسی کی برکت سے اللہ تعالیٰ ضرور امتحان میں کامیابی سے سرفراز فرمائے گا۔

## قبولیتِ دعا کے لیے

جو کوئی کسی خاص مقصد میں کامیابی چاہتا ہو تو اس کے لیے چاہیے کہ آیۃ الکرسی کا عمل اس طرح سے کرے، نمازِ ظہر کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے، سلام پھیرنے کے بعد اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اکیس مرتبہ یہ پڑھے لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ ط اس کے بعد اکیس مرتبہ استغفار پڑھے اور کہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُیُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اس کے بعد اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی دعا مانگے اللہ تعالیٰ قبولیت کی سند عطا فرمائے گا۔

## جان بچ جائے

اگر کسی کو حاکمِ وقت نے ناجائز طور پر جان سے مار دینے کا حکم صادر کر دیا ہو جبکہ وہ بیگناہ ہو اور اپنی جان بچانے کی فکر میں ہو تو اسے چاہیے کہ وہ غسل کر کے

پاکیزہ لباس پہنے اور بغیر کسی کے ساتھ کلام کرنے کے آیتہ الکرسی بکثرت پڑھتا ہوا حاکم کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم اس کی جان بخشی کر دے گا اور اس کو کچھ نہیں کہا جائے گا۔

## غیر عورتوں کی طرف سے توجہ ہٹانا

جو کوئی کسی ایسی جگہ پہ کام کرتا ہو جہاں عورتوں کی بھی ایک تعداد موجود رہتی ہو اور وہاں پہ عورتوں کا آنا جانا ہو جس کی وجہ سے اس کو ہر وقت نفسانی خطرہ در پیش رہتا ہو یا اس کو کسی غیر عورت میں دلچسپی پیدا ہو گئی ہو مگر وہ چاہتا ہو کہ اس کا میلان اس کی طرف نہ ہو کئی بار اپنی توجہ ہٹانے اور دل سے اس کے خیال کو مٹانے کی کوشش کر چکا ہو اور کامیابی نہ ہوتی ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں نو مرتبہ آیتہ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اس عورت کے پاؤں کے نیچے کی مٹی لے کر اس پہ یہ پڑھ کر دم کرے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یَا سَمِیْتَا الَّذِیْ یُقَلِّبُ
الشَّمْسَ مِنَ الْمَغْرِبِ اِلَی الْمَشْرِقِ ۝

دم کرنے کے بعد وہ مٹی اس کی طرف پھینک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دل سے اس عورت کا میلان دُور ہو جائے گا اس کا قلب مطمئن ہو جائے گا۔

## غربت دُور ہو جائے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی مفلسی و غربت دُور ہو جائے ہمیشہ دولت مند رہے



کبھی زندگی میں مالی پریشانی نہ آئے اور جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئیں۔ چشمِ خلائق میں مقبول و معزز ہو جائے۔ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت و وقار پیدا ہو جائے۔ دن بدن اس کے مناصب میں ترقی ہوتی رہے۔ اگر حاکمِ وقت کے سامنے جائے تو وہ مہربانی سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں ہرن کی جھلی پاک و صاف کر کے اس پہ عرق و گلاب، مشک اور زعفران سے ذیل میں دیا ہوا نقشِ پاک لکھے اور اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

اللّٰہ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۱۱ | ۱۶۵ | ۱۳ | ۴۵۴ | ازلت |
| ۱۴۳ | ۴۵۳ | ۶۹ | ۱۱۱۴ | ۶۳ |
| ۷۱ | ۱۱۱۲ | اللہ | ۱۴۱ | ۴۵ |
| ۶۴ | ۱۳۵ | ۴۵۳ | ۷۰ | ۱۱۱۵ |
| الاعلیٰ ۲۴۲ | ۲۳ | ۱۱۲۲ | ۶۲ | انت ۴۵۱ |

## آسیب سے نجات کے لیے

آسیب و جن سے نجات کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش نہایت ہی تیر بہدف ہے اگر کسی مکان یا دکان میں آسیب ہو یا جن ہو یا کوئی بھی ایسی چیز ہو جو تنگ

کرتی ہو نقصان پہنچاتی ہو تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے اور گھر یا دکان کی دیوار پر ایک نقش لکھ کر چسپاں کر دے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جن یا آسیب کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ گھر اور دکان آسیب کے اثر سے محفوظ ہو جائے گی اور آسیب دفع ہو جائے گا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| بحق یاجبرئیل | لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ | بحق یاعزرائیل |
| ورحمۃ للمؤمنین ولا یزید الظالمین الا خسارا [illegible] | اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم لا تاخذہ سنۃ ولا نوم لہ ما فی السموات وما فی الارض من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ ط یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیئ من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السموات والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم۔ [illegible] | [illegible] |
| بحق یامیکائیل | [illegible] | بحق یااسرافیل |

# مصیبت سے بچاؤ کے لیے

اگر کوئی ایسی مصیبت ہو جو کسی طرح بھی نہ ٹلتی ہو تو چاہیے کہ اشراق کے وقت



دو رکعت نفل نماز اس طرح سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور پھر یہ دعا بھی پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَصْبَحْتُ بِکَ لَا اَسْتَطِیْعُ دَفْعَ مَا اَکْرَہُ وَلَا اَمْلِکُ نَفْعَ مَا اَرْجُوْا اَصْبَحْتُ مُرْتَھِنًا بِعَمَلِیْ وَاَصْبَحَ اَمْرِیْ بِیَدِ غَیْرِیْ فَلَا فَقِیْرٌ ط اَفْقَرُ مِنِّیْ اَللّٰھُمَّ لَا تُشْمِتْ بِیْ عَدُوِّیْ وَلَا تَسُوْ ءُ بِیْ صَدِیْقِیْ وَلَا تَجْعَلْ مُصِیْبَتِیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَاوِیْ وَلَا فِی الْاٰخِرَۃِ وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْیَا اَکْبَرَ ھَمِّیْ وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیَّ مَنْ لَّا یَرْحَمُنِیْ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الذُّنُوْبِ الَّتِیْ تُزِیْلُ بِھَا النِّعَمُ وَمِنَ الذُّنُوْبِ الَّتِیْ تُوْجِبُ بِھَا النِّقَمُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور آیت الکرسی کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کی مشکل و مصیبت دور ہو جائے گی۔

# دشمن کے شر سے محفوظ رہے

اگر کوئی دشمن کی حرکات کے باعث بہت زیادہ تنگ اور پریشان ہو اور دشمن کسی طرح باز نہ آتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک کسی بھی وقت پہلے سات مرتبہ درود پاک پڑھے پھر سات مرتبہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی اس طرح سے پڑھے کہ جب وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ پر پہنچے تو دشمن کا تصور کرتے ہوئے تین مرتبہ اس کی تکرار کرے اس طرح آیۃ الکرسی پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں

دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ دشمن کسی طرح کا نقصان نہ پہنچائے گا بلکہ اس طرح کی دل میں پیدا شدہ دشمنی ختم ہوجائیگی اور وہ مہربانی اور صلح کی طرف مائل ہوگا اور صلح پر مان جائے گا۔

## عزبی نقش آیۃ الکرسی

آگے دیا ہوا نقش آیۃ الکرسی کا ہے۔ بے شمار برکات وفوائد کا حامل ہے جو کوئی اس نقش کو اپنے بازو پر باندھے تو تمام آفات وبلیات سے محفوظ رہے اگر سفر کی حالت میں ہو تو بخیر وعافیت سفر طے ہو اور سلامتی سے اپنی منزل پر پہنچے۔ بیمار اپنے پاس رکھے تو اسے جلد صحت یابی ہو۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ سے نوازے۔ میدانِ جنگ میں جائے تو جان سلامت رہے اور کامیاب لوٹے۔ زعفران اور مشک سے لکھ کر اگر حاملہ عورت اپنی کمر میں باندھے تو اس کا حمل قائم رہے اور تکالیف سے بچی رہے۔ مگر بچے کی ولادت سے قبل اپنی کمر سے الگ کرلے۔ اس نقش کو اپنے بازو پر باندھ کر اگر دشمنوں میں چلا جائے تو دشمن کوئی نقصان نہ پہنچائے۔ آیۃ الکرسی کی برکت سے جملہ مصائب سے بچا رہے جس پر آسیب کا سایہ ہو یا جن بھوت تنگ کرتے ہوں تو یہ نقش لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوجائے اور تنگ نہ کرے وہ آسیب سے خلاصی ہوجائے۔ غرضیکہ آیۃ الکرسی کا یہ نقش مبارک اپنے پاس رکھنے سے بہت ہی فائدہ ہوتا ہے۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ لا اله الاهو | الحی القیوم | لاتاخذہ سنة ولانوم | له ما فی السموٰت | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم |
| الحی القیوم | لاتاخذہ سنة ولا نوم | له ما فی السموٰت | وما فی الارض | من ذا الذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم |
| لاتاخذہ سنة ولانوم | له ما فی السموات | وما فی الارض | من ذالذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه |
| له ما فی السموات | وما فی الارض | من ذالذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه | الا بما شآء |
| وما فی الارض | من ذالذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه | الا بما شاء وسع کرسیه | السموات والارض |
| من ذالذی یشفع عندہ | الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه | الا بما شآء وسع کرسیه | السموات والارض | ولا یؤدہ حفظهما |
| الا باذنه | یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه | الا بما شآء وسع کرسیه | السموات والارض | ولا یؤدہ حفظهما | وهو |
| یعلم ما بین ایدیهم | وما خلفهم | ولا یحیطون بشیئ من علمه | الا بما شآء وسع کرسیه | السموات والارض | ولا یؤدہ حفظهما | وهو | العلی العظیم |

## آسیب جل جائے

آسیب کو جلانے کی غرض سے عامل کو چاہیے کہ مشک، زعفران اور عرق گلاب سے کاغذ پر اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی لکھے یا ہر کاغذ پر الگ الگ ایک ایک بار آیۃ الکرسی لکھ کر اسی طرح اکتالیس کاغذ پورے کرے اور پانی میں گھول کر آسیب زدہ پر چھڑکنے سے پہلے اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا اور اس سے خلاصی ہو جائے گی۔

## اولادِ نرینہ کے لیے

جو کوئی اولاد نرینہ کا خواہاں ہو تو چاہیے کہ جمعرات کی شب نمازِ عشاء کے بعد باوضو حالت میں پانی کا برتن اپنے سامنے رکھ کر تین سو مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور ہر بار پڑھنے پر یعنی ایک دفعہ پڑھنے کے بعد پانی پر دم کرتا جائے یہ دم کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا مانگے اور پانی حاملہ کو پینے کے لیے دے۔ حاملہ یہ دم کیا ہوا پانی ایک جمعرات سے دوسری جمعرات تک ہر روز پیے۔ پھر اگلی جمعرات کو بھی اسی طرح عمل کرے اور حاملہ کو دم کیا ہوا پانی پلائے جب تک بچے کی ولادت نہ ہو جائے حاملہ ہر روز یہ پانی پیے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اولادِ نرینہ کی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ آیۃ الکرسی کی برکت سے نیک اور صالح صحت مند بیٹے سے نوازے گا۔



## مُراد پوری ہو جائے

اگر کسی کی کوئی ایسی مراد ہو جو وہ کسی کو بتانا نہ چاہتا ہو۔ مگر چاہتا ہو کہ اس کی یہ خواہش ضرور پوری ہو تو ہر طرح کی جائز اور اچھی مراد کو جلد پانے کی غرض سے چاہیے کہ نمازِ فجر کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ستائیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ پھر نمازِ مغرب کے بعد سترہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور دعا مانگے چالیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں مُراد پوری ہو جائے گی اور حسبِ منشا ہوگی

## عزّت و مرتبہ کے لیے

جو کوئی اپنے مرتبہ و عزت میں بلندی اور اضافے کا خواہاں ہو تو ہر روز نمازِ فجر کے بعد اپنے مقصد کا تصور کرتے ہوئے اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے چند دنوں میں ہی اس کے اچھے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ لوگ عزت و احترام سے پیش آئیں گے۔ جہاں بھی جائے گا ہر کوئی اسے عزت دے گا۔

## نافرمان اولاد کے لیے

اگر کوئی اپنی نافرمان اولاد کے ہاتھوں بہت پریشان ہو اولاد ان کا کہنا نہ مانتی ہو تو چاہیے کہ کسی میٹھی چیز پر ایک سو گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر

اپنے مقصد کا تصور کرتے ہوئے دم کرے اور اپنے بچوں کو کھلائے ہر جمعرات کو اسی طرح کرے۔ سات جمعرات تک اس عمل کے کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد تابعداری کرے گی اور تنگ کرنا چھوڑ دے گی۔

## نیند میں کمی کے لیے

اگر کسی کو بہت زیادہ نیند آتی ہو اور دن چڑھے تک سویا رہتا ہو اکثر نمازِ فجر قضا ہو جاتی ہو تو وہ ہر روز باوضو حالت میں رات کو سونے سے پہلے تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے مقصد کا تصور کر کے اپنے اوپر دم کر کے سو جائے بفضلِ باری تعالیٰ اس کی نیند کم ہو جائے گی اور جب اٹھنا چاہے گا آیۃ الکرسی کی برکت سے صبح وقت پر اس کی آنکھ کھل جایا کرے گی۔

## بخار کے لیے

جس کسی کو لرزے کا بخار آتا ہو تو اس کے لیے باوضو حالت میں پہلے دن سفید کاغذ پر یہ لکھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

اخرجی یا حمی باذن اللہ عزوجل لکھنے کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور تعویذ پر دم کرے اس تعویذ کو پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ دوسرے دن یہ لکھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اخرجی یا حمی بقدرۃ اللہ عزوجل لکھنے کے بعد اس پر بھی تین مرتبہ



آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ تیسرے دن یہ لکھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَعَنَتِ الْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ اخرجی یا حمی بحق عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام لکھنے کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور پانی میں گھول کر پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار کا عارضہ دور ہو جائے گا۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## خاص حاجت کے لیے

علامہ شیخ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی روایت تحریر فرماتے ہیں کہ جس کسی کی کوئی حاجت ہو تو پہلے بدھ، جمعرات اور جمعہ کے دن روزہ رکھے۔ جمعہ کے دن غسل کر کے جامع مسجد میں جائے۔ راستے میں جاتے ہوئے حسبِ توفیق صدقہ وخیرات کرے نماز جمعہ سے فارغ ہونے کے بعد یہ دعا کرے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمِ
اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ
ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ
اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَالَّذِیْ عَنَتْ لَہُ الْوُجُوْہُ
وَخَشَعَتْ لَہُ الْاَصْوَاتُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ
خَشْیَتِہٖ اَسْئَلُکَ اَنْ تُصَلِّیَ وَتُسَلِّمَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَاَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ

اس جگہ پر اپنی حاجت کا نام لے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت ضرور پوری ہوگی

## حافظہ مضبوط ہو

اگر کسی کا حافظہ اس قدر کمزور ہو کہ اسے کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نمازِ فجر کی سنت و فرض نماز کے درمیان گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے علاوہ عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر آیۃ الکرسی لکھے اور گیارہ یوم تک بلاناغہ پی لے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گا ۔

## پیٹ کی خرابی

جس کسی کا پیٹ خراب ہو تو باوضو حالت میں عرق گلاب ، زعفران اور خالص شہد سے ایک چینی کی صاف پلیٹ پر صبح کے وقت آیۃ الکرسی لکھے اور تازہ پانی سے دھوکر مریض کو پلائے اسی طرح شام کو بھی کرے بفضلِ باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی افاقہ ہوگا ۔ اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ صحت یابی ہوگی ۔

## نظر کی کمزوری

نظر کی کمزوری کو دُور کرنے کے لیے اور بینائی میں اضافے کے لیے



چاہیے کہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنی انگشت شہادت پر دم کرے اور اپنی آنکھوں پر یہ انگلی پھیرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے ۔ اکیس دنوں تک ہر روز ہر نماز کے بعد اسی طرح یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی تیز ہو جائے گی ۔

## حمل قائم رہے

اگر کسی عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو ضائع ہو جاتا ہو یا بچہ پیدائش کے بعد فوت ہو جاتا ہو تو چاہیے کہ جب عورت حاملہ ہو جائے تو باوضو حالت میں تھوڑے سے گڑ پر ہفتہ یا اتوار کے دن تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور حاملہ کو کھلائے ۔ تین ماہ تک ہر ہفتہ یا اتوار کے دن یہ عمل کرے ۔ گڑ پر آیۃ الکرسی دم کرتے ہوئے اور حاملہ کو کھلاتے ہوئے اس بات کا خاص طور پر خیال کرے کہ اس دوران کسی کا سایہ نہ پڑے ۔ بفضلِ باری تعالیٰ حاملہ کا حمل قائم رہے گا ۔ اللہ تعالیٰ اسے نیک اور صالح اولاد سے نوازے گا اور جو بچہ پیدا ہوگا اس کی عمر طویل ہوگی ۔

## حُبّ کے لیے

اس مقصد کے لیے چاہیے کہ گیارہ عدد اخروٹ لے کر ہر ایک پر گیارہ گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور اس کا حلوہ تیار کرے

پھر ایک پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے آیتہ الکرسی لکھے۔ اس پلیٹ میں حلوہ ڈال کر لکھی ہوئی آیتہ الکرسی کو حلوے میں ملائے اور یہ حلوہ مطلوب کو کھلائے اور خود بھی کھائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مطلوب کے دل میں اس کی خوب محبت پیدا ہو جائے گی۔

